# اِنسان اور کائنات
# کی
# تخلیق و اِرتقاء



پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری

# اِنسان اور کائنات کی تخلیق و ارتقاء

## قرآن اور جدید سائنسی تحقیقات کا تقابلی مطالعہ



پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری

منہاج القرآن پبلی کیشنز لاہور
مرکزی سیکرٹریٹ ۳۶۵ ایم ماڈل ٹاؤن
فون: ۳-۵۱۶۹۱۱۱

| | |
|---|---|
| نام کتاب | انسان اور کائنات کی تخلیق وارتقاء |
| تصنیف | پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری |
| پروف ریڈنگ | حافظ محمد بنیامین |
| کمپوزنگ | غلام نبی قادری، محمد یامین |
| اشاعت اول | مئی ۱۹۹۲ء (۴ ہزار) |
| اشاعت دوم | جولائی ۱۹۹۷ء (گیارہ سو) |
| اشاعت سوم | مئی ۱۹۹۸ء (گیارہ سو) |
| اشاعت چہارم | دسمبر ۱۹۹۹ء (گیارہ سو) |
| اشاعت پنجم | |
| مطبع | منہاج القرآن پرنٹرز |
| قیمت | [redacted] Rs 60 |

نوٹ: پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری صاحب کی تمام تصانیف اور خطبات وتقاریر کے ریکارڈ شدہ کیسٹوں سے حاصل ہونے والی جملہ آمدنی ان کی طرف سے ہمیشہ کے لئے تحریک منہاج القرآن کے لئے وقف ہے۔

ڈائریکٹر پریس اینڈ پبلیکیشنز

ISBN 969-32-0034-9



مَولاَیَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا أَبَدًا

عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ

وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّمِنْ عَجَمِ

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ

گورنمنٹ آف پنجاب کے نوٹیفیکشن نمبر ایس او (پی-ا) ۴-ا/۸۰ پی آئی وی مورخہ ۳۱ جولائی ۸۴، گورنمنٹ آف بلوچستان کی چٹھی نمبر ۸۷-۴-۲۰ ای جنرل وایم ۴/۹۷۰-۳-۸۷ مورخہ ۲۶ دسمبر ۱۹۸۷ء، شمال مغربی سرحدی صوبہ کی حکومت کی چٹھی نمبر ۲۴۴۱۱-۶۷ این-ا/اے ڈی (لائبریری) مورخہ ۳۰ اگست ۸۶ء اور آزاد حکومت ریاست جموں و کشمیر مظفر آباد کی چٹھی نمبر س ت / انتظامیہ / ۶۳-۸۰۶۱ / ۹۲ مورخہ ۲ جون ۹۲ء کے تحت پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی تصنیف کردہ کتب ان صوبوں میں تمام کالجوں اور سکولوں کی لائبریریوں کے لئے منظور شدہ ہیں۔

# فہرست

# سرِ آغاز

کائنات کی ہر شئے میں نظام حرکت و تغیر کار فرما ہے جس کے تحت ہر چیز ارتقائی سفر طے کرتی ہوئی آگے بڑھ رہی ہے۔ کاروانِ وجود میں ٹھہراؤ اور انجماد ہرگز نہیں بلکہ یہ لحظہ بہ لحظہ تازہ شان کے ساتھ ترقی کر رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انسانی علوم و افکار بھی اس قدرتی نظام کے زیر اثر پیہم تغیر پذیر رہے ہیں۔ اس دو ٹوک اصول کو سامنے رکھ کر دیکھا جائے تو اس امر کی خود بخود تصدیق ہو جاتی ہے کہ قرآن حکیم اور احادیث نبوی (ﷺ) کو ہر دور میں اس علوم و افکار کی یلغار کا مقابلہ کرنا پڑا۔ قرآنی علوم کی عظمت و شوکت برقرار رکھنے اور اس کی ہر قسم کی حفاظت کا ذمہ چونکہ خود رب کائنات نے اپنے لئے مخصوص کر رکھا ہے اس لئے اس ذات حکیم و علیم نے ہر دور میں حاملین دین میں سے ایسی نابغۂ روزگار شخصیات پیدا کیں جنہوں نے اس چیلنج کو اپنا مذہبی، دینی اور ملی فریضہ سمجھتے ہوئے قبول کیا۔ ہر دور میں نامور مسلمان علماء و مفکرین نے رائج الوقت علمی و فکری رجحانات کو سامنے رکھتے ہوئے قرآن و سنت پر مبنی تعلیمات کی مطلوبہ تشریحات پیش کیں۔ یہ حقیقت ایک طرف قرآن حکیم اور احادیث مبارکہ کی عظمت، ان کی تعلیمات میں وسعت و ہمہ گیریت کا منہ بولتا ثبوت ہے اور دوسری طرف ان شارحین کی ناقابل فراموش دینی خدمات پر مہر تصدیق ہے جنہوں نے مختلف النوع عصری چیلنجوں کا مقابلہ کرتے ہوئے قرآن و حدیث سے ہر نئی تحقیق کا ثبوت فراہم کیا اور یوں انہوں نے ہر دور کے صاحبان علم و فکر کو دین مبین کے دامن سے وابستہ رکھنے میں اہم کردار ادا کیا۔ انہوں نے اپنی خداداد صلاحیتوں اور کاوشوں کے بل بوتے پر یہ واضح کیا کہ ہر دور میں انسانی علم اپنی ترقی کی معراج کو پا کر بھی علوم نبوت کی دہلیز پر سر تسلیم خم ہے۔

آج کا دور سائنسی ترقی کا دور ہے۔ جدید سائنسی حوالے سے دین کی خدمت و اشاعت کی جسقدر ضرورت آج ہے اس سے پہلے کبھی نہیں تھی۔ ان جدید سائنسی

علوم کی ترقی ہمارے لئے ایسا چیلنج ہے جس کا مقابلہ عصر حاضر کا اہم ترین دینی تقاضا ہے۔ اس کی دو بنیادی وجوہات ہیں۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ ہماری جدید تعلیم یافتہ نسل نت نئے علوم وافکار کی چکا چوند سے ذہنی وفکری طور پر احساس کمتری کا شکار ہو کر دین اسلام سے گریزاں ہے۔ اس کی وجہ صاف ظاہر ہے کہ غیر مسلم مفکرین نے اس دور رس خطرناک منصوبے پر برسوں سر جوڑ کر سوچا اور کامیاب عملی کوششیں کیں۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ اسلام کو ہم بجا طور پر دین فطرت تسلیم کرتے ہیں اور خالق کائنات نے بار بار یہ باور کرایا ہے کہ حاملین قرآن کے ذمے تسخیر کائنات کا فریضہ ہے جبکہ موجودہ صورتحال میں تو ترقی یافتہ اقوام کے ساتھ شانہ بشانہ چلنا مشکل نظر آتا ہے کجا ان پر غلبہ وتسخیر! اس کا علاج صرف اور صرف عسکری اور اقتصادی میدان میں ترقی ہے جو کلیتاً سائنسی علوم میں مہارت کے ساتھ وابستہ ہے۔

اس چیلنج کا مقابلہ ان جدید سائنسی تحقیقات اور علوم وفنون کی تردید سے ہرگز ممکن نہیں۔ اس کا اثر نہ صرف علمی وفکری اعتبار سے واضح ہو چکا ہے بلکہ اس کی سیاسی واقتصادی اہمیت اس قدر مسلم ہو چکی ہے کہ ہم بحیثیت قوم اس حیرت انگیز ترقی سے صرف نظر کر کے اقوام عالم کے ساتھ ایک قدم بھی نہیں چل سکتے۔ اس وقت تبلیغ دین کے سلسلے میں جتنی جماعتیں، فورم اور تنظیمات سرگرم عمل ہیں ان کے لئے جو چیز سب سے اہم اور اسلامی فکر کی اشاعت کے ضمن میں سب سے بڑی حکمت کہلا سکتی ہے وہ دین کی عصری علوم کے شانہ بشانہ ایسی توضیحات وتشریحات ہیں جن سے اسلامی تعلیمات کی ان علوم کے ساتھ نہ صرف موافقت بلکہ فوقیت متحقق ہو۔ وقت کا تقاضا ہے کہ ہم اس دور کی مقتضیات کو سامنے رکھتے ہوئے قرآن وسنت کے پیغام کو دوسروں تک پہنچائیں اور یہ ثابت کریں کہ اگر سائنسی علوم نے اتنی ترقی کر لی ہے تو اسلام اس ترقی کے منافی ہرگز نہیں بلکہ قرآن وحدیث نبوی ﷺ (جو اسلامی تعلیمات کے بنیادی سرچشمے ہیں) میں بیان کردہ حقائق کے سامنے جملہ سائنسی تحقیقات اپنی تمام تر رفعتوں کے باوجود ہیچ ہیں۔ ہمیں دلائل وبراہین کے ساتھ جدید علوم وفنون سے تعلق رکھنے

والے غیرمسلم (Scholars) پر پورے اعتماد سے واضح کرنا چاہئے کہ قرآنی علم کا معیار موجودہ علمی ترقی سے بھی بہت بلند ہے کیونکہ ابھی تو اس کے نزول کے بعد انسانیت نے صرف چودہ سوسال کا مختصر زمانی سفر طے کیا ہے جبکہ اس کائنات کا سفر خدا جانے کتنے لاکھوں سال بعد قیامت پر منتج ہو گا اور قیامت تک یہ قافلہ نہ جانے کتنے ارتقائی مراحل طے کرتا ہوا اس منزل کو پا سکے گا جس کے متعلق قرآن نے آج سے چودہ صدیاں پہلے ہمارے آقا و مولا نبی اکرم ﷺ کی زبان اقدس کے ذریعے نشاندہی فرمادی ہے حقیقت یہ ہے کہ اس کائنات کے بے شمار حقائق ابھی غیر معروف ہیں ان تک سائنسی علوم کی رسائی تاحال نہیں ہو سکی اور بقول اقبال"

یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید
کہ آ رہی ہے دمادم صدائے کن فیکون

ان تقاضوں کے پیش نظر مفکر اسلام پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری نے عالمی اسلامی تحریک، تحریک منہاج القرآن کے پلیٹ فارم سے نسل نو کے ذہنی رجحان اور اس رجحان میں کارفرما مغرب پسندی کا رخ تبدیل کرنے کے لیے مثبت اور کامیاب ترین کوششیں کی ہیں جس کی تصدیق ہر ذی شعور اور حقیقت پسند شخص کرتا ہے۔ یہ کتاب "انسان اور کائنات کی تخلیق و ارتقاء" آپ کی شاندار خدمات میں سے ایک ہے۔ قرآن اور جدید سائنسی تحقیقات کے تقابلی جائزے پر مشتمل یہ مختصر مگر اپنی نوعیت کی منفرد کتاب ہے۔ اس کتاب کے دو حصے ہیں پہلے حصے میں انسان یعنی عالم اصغر کی تخلیق کا مرحلہ وار ذکر ہے اور دوسرا حصہ کائنات یعنی عالم اکبر کے تخلیق و ارتقاء کے ذکر پر مشتمل ہے۔ "اسلام اور سائنس" کے موضوع پر لکھی گئی جملہ کتب میں اس کا نمایاں مقام تو اس کے تفصیلی اور بغور مطالعے کے بعد ہی متعین ہو گا لیکن ہم اتنا ضرور کہہ سکتے ہیں کہ یہ تحریر بیک وقت ہمارے علماء، سائنسدانوں، مفکرین و متعلمین کے لئے راہنمائی فراہم کرے گی۔

علی اکبر الازھری

## حیات عالم میں نظام ربوبیت کے مظاہر

رب العالمین کے الفاظ سے ظاہر ہو رہا ہے کہ کائنات جملہ عوالم اور مظاہر حیات کی تخلیق و تکمیل کے مسلسل نظام ارتقاء سے گزر رہی ہے کیونکہ رب یرب اور (تربیت و ربوبیت کا معنی ارتقائی تدریجی اور مرحلہ وار پرورش کے مفہوم پر ہی دلالت کرتا ہے) باری تعالٰی نے کائنات کی تخلیق اور فعل کی تکمیل کے بیان کے لئے اپنی صفت ربوبیت کو منتخب فرمایا ہے۔ جس سے اس حقیقت پر روشنی پڑتی ہے کہ قرآن تصور ربوبیت کی صورت میں اپنا نظریہ ارتقاء دے رہا ہے جس کا ثبوت ہمیں انفس و آفاق کے دونوں عالموں میں واضح طور پر میسر آتا ہے اور رب العالمین کے الفاظ کے ذریعے اس امر کی وضاحت ہو جاتی ہے کہ کائنات ہمیں جس شکل میں آج نظر آ رہی ہے یہ اس کی وہ اصل ابتدائی شکل نہیں جس میں اسے اولاً تخلیق کیا گیا تھا بلکہ یہ تخلیقی ارتقاء کے مختلف مراحل اور مدارج طے کرتی ہوئی یہاں تک پہنچی ہے۔

## امر تخلیق اور اصول ارتقاء

قرآن مجید رب العالمین کی شان تخلیق کو دو الفاظ **امر** اور **خلق** کے ذریعے واضح کرتا ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

| | |
|---|---|
| **اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَ الْاَمْرُ** | خبردار! اسی کے لئے ہے خلق بھی اور امر بھی |
| **(الاعراف '۷:۵۴)** | |

اس حوالے سے **امر** '**ابداع** (عدم سے وجود میں لانا) کے معنی میں استعمال ہوتا ہے اور خلق کا ایک استعمال ابداع کے مقابلے میں **ایجاد الشیئی من الشیئی** (ایک شے سے دوسری شئے وجود میں لانا) کے معنی میں ہوتا ہے۔ اس معنوی جہت کی بنا پر تخلیق کے دو مرحلے ہیں جو ربوبیت الہیہ کے فیضان سے مکمل ہوتے ہیں۔ **امر** پہلا مرحلہ ہے اور **خلق** دوسرا۔ **خلق** کی تعریف انگریزی زبان میں یوں کی جا سکتی ہے۔

Khalq is to create a new object from the existing constituents, Which means appearance of an object in its manifest form

امر کو ان الفاظ میں واضح کیا جا سکتا ہے۔

Amr is a process of becoming, prior to the stage of Khalq Which means coming of an object in its original existence

امر و خلق کے مراحل میں جو ارادۂ ربوبیت اور الوہی فلسفہ کارفرما ہوتا ہے اسے مشیت (Mashiyyat) کہتے ہیں۔ ارشاد قرآنی ہے۔

اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ (یٰسین ۳۶: ۸۲) اس کا امر تو یہی ہے کہ جب کسی شئے کو (وجود میں لانا) چاہے تو اس سے فرماتا ہے ہو جا' تو ہو جاتی ہے۔

اس شئے کا ہو جانا کیا ہے' یہ بھی ایک عمل ارتقاء ہے جو فوری طور پر وجود میں آ جاتا ہے تو جب کن ارادہ حق یا مشیت ربانی سے اس شئے کو جس کا وجود پہلے فقط درجہ علم میں ہوتا ہے دو صفات عطا کر دی جاتی ہیں۔

۱۔ منظوریت (Objectivity)

۲۔ استمرار (Persistence/(Existence)

جس کا مطلب یہ ہے کہ وہ شئے وجود علمی سے وجود خارجی میں منتقل ہو جاتی ہے۔ اب دیکھے جانے کے قابل ہو جاتی ہے اور برقرار رہ سکتی ہے۔ یہ عالم غیرنامی (inorganic World) کا آغاز ہوتا ہے۔ جمادات وغیرہ کا تعلق اسی عالم سے ہے بعد ازاں اسے امر کن کے فیضان مسلسل سے صفت نمو (Organism) عطا کر دی جاتی ہے اور عالم نامی (Organic World) وجود میں آ جاتا ہے۔ نباتات کا تعلق اس عالم سے ہے پھر اس عالم سے امر کن کے ذریعے سے ہی شعور (Conscience) کا اضافہ کیا جاتا ہے تو عالم حیوانات (Animal World) کا ظہور عمل میں آتا ہے۔ پھر ہر عالم کے اندر ایک جداگانہ نظام ارتقاء ہے جس سے سلسلہ تخلیق کو وسعت ملتی چلی جاتی ہے۔ یہ سب مادی کائنات کا سلسلہ تخلیق ہے جسے عرف عام میں عالم خلق سے تعبیر کیا جاتا ہے اسی طرح غیرمادی یا **فوق الطبیعی** کائنات بھی ہے

جسے عرف عام میں عالم امر سے تعبیر کرتے ہیں' اس کا بھی ایک سلسلہ تخلیق ہے جو جداگانہ نظام ارتقاء پر مبنی ہے' یہ انوار وارواح کا عالم ہے اس کے ارتقائی اور توسیعی سلسلے پر کچھ روشنی اس حدیث نبوی ﷺ سے پڑتی ہے جس میں حضرت جابر بن عبد اللہ حضور ﷺ سے دریافت کرتے ہیں۔

**بابی انت وامی اخبرنی عن اول شیئی خلق اللہ تعالی قبل الاشیاء قال یاجابر ان اللہ تعالی خلق قبل الاشیاء نور نبیک من نورہ**

یا رسول اللہ! میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں مجھے خبر دیجئے کہ سب اشیاء سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کون سی چیز پیدا کی۔ آپ نے فرمایا' اے جابر! اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور کے فیض سے پیدا کیا)

(المواہب اللدنیہ' ۱ : ۹)
(زرقانی علی المواہب اللدنیہ' ۱:۴۶)
(السیرۃ الحلبیہ' ۱:۳۰)

اس حدیث سے بھی اس حقیقت پر روشنی پڑتی ہے کہ تخلیق موجودات کے سارے نظام میں شان ربوبیت کی کار فرمائی نے ارتقاء اور تدریج پیدا کر دیا ہے سو ہر چیز خواہ اس کا تعلق کسی بھی عالم سے ہے ایک ارتقائی نظام کے تحت وجود میں آئی۔ یہی رب العالمین کا مفہوم ہے۔

## نظام ربوبیت اور انسانی زندگی کا کیمیائی ارتقاء

جس طرح عالم آفاق کے جلوے اجمالا عالم انفس میں کار فرما ہیں اسی طرح نظام ربوبیت کے آفاقی مظاہر پوری آب و تاب کے ساتھ حیات انسانی کے اندر جلوہ فرما ہیں۔ انسان کے احسن تقویم کی شان کے ساتھ منصۂ خلق پر جلوہ گر ہونے سے پہلے اس کی زندگی ایک ارتقائی دور سے گزری ہے۔ یہی اس کے کیمیائی ارتقائی (Chemical Evolution) کا دور ہے۔ جس میں باری تعالیٰ کے نظام ربوبیت کا مطالعہ بجائے خود ایک دلچسپ اور نہایت اہم موضوع ہے۔ یہ حقائق آج صدیوں کے بعد سائنس کو معلوم ہو رہے ہیں جبکہ قرآن انہیں چودہ سو سال پہلے بیان کر چکا ہے۔ قرآن مجید کا مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ انسانی زندگی کا کیمیائی ارتقاء کم و بیش

سات مرحلوں سے گزر کر تکمیل پذیر ہوا جو درج ذیل ہیں۔

۱۔ تراب (Inorganic Matter)

۲۔ ماء (Water)

۳۔ طین (Clay)

۴۔ طین لازب (Adsorbable or Adsorptive Clay)

۵۔ صلصال من حماء مسنون

(Old. Physically and Chemically Altered Mud)

۶۔ صلصال کالفخار (Dried and Highly Purified Clay)

۷۔ سلالہ من طین (Extact of Purified Clay)

قرآن مجید مذکورہ بالا سات مرحلوں کا ذکر مختلف مقامات پر یوں کرتا ہے۔

**۱۔ تراب (Inorganic Matter)**

هُوَ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ (المومن' ۴۰:۶۷) — وہی ہے جس نے تمہیں مٹی یعنی غیرنامی مادے سے بنایا۔

اس آیت کریمہ میں آگے حیاتیاتی ارتقاء کے بعض مراحل کا بھی ذکر کیا گیا ہے۔ مثلاً ثم من نطفة ثم من علقة ثم یخرجکم طفلا لیکن قابل توجہ پہلو یہ بھی ہے کہ انسانی زندگی کے ان ارتقائی مرحلوں کا ذکر باری تعالیٰ نے اپنی صفت رب العالمین کے بیان سے شروع کیا ہے اس سے پہلی آیت کے آخری الفاظ یہ ہیں۔

وَاُمِرْتُ اَنْ اُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (المومن' ۴۰:۶۶) — اور مجھے حکم ہوا ہے کہ اس کے سامنے گردن جھکاؤں جو سارے عوالم اور ان کے مظاہر حیات کو درجہ بدرجہ مرحلہ وار کمال تک پہنچانے والا ہے۔

یہاں اپنی شان رب العالمین کا ذکر کر کے ساتھ ہی دلیل کے طور پر انسانی زندگی کا ارتقاء کر دیا گیا ہے جس سے واضح طور پر یہ سبق ملتا ہے کہ قرآن باری تعالیٰ کے رب العالمین ہونے کو انسانی زندگی کے نظام ارتقاء کے ذریعے سمجھنے کی دعوت دے

رہا ہے کہ اے نسل بنی آدم! ذرا اپنی زندگی کے ارتقاء کے مختلف ادوار و مراحل پر غور کرو کہ تم کس طرح مرحلہ وار اپنی تکمیل کی طرف لے جائے گئے۔ کس طرح تمہیں ایک حالت سے دوسری حالت کی طرف منتقل کیا گیا اور کس طرح تم بالآخر **احسن تقویم** کی منزل کو پہنچے۔ کیا یہ سب کچھ رب العالمین کی پرورش کا مظہر نہیں ہے جس نے تمہیں بجائے خود ایک عالم بنا دیا ہے۔

## ۲۔ ماء (Water)

**وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَاءِ بَشَرًا**
(الفرقان ۲۵:۵۴)

اور وہی ہے جس نے آدمی کی تخلیق پانی سے کی۔

آیت کریمہ میں بھی تخلیق انسانی کے مرحلے کے ذکر کے بعد باری تعالیٰ کی شان ربوبیت کا بیان ہے۔

**وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا**
(الفرقان ۲۵:۵۴)

اور تمہارا رب قدرت والا ہے۔

گویا یہ ظاہر کیا جا رہا ہے کہ تخلیق انسانی کا یہ سلسلہ باری تعالیٰ کے نظام ربوبیت کا مظہر ہے ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا گیا۔

**وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاءِ كُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ**
(الانبیاء ۲۱:۳۰)

اور ہم نے ہر جاندار چیز کو پانی کے ذریعے تخلیق کیا۔ کیا وہ (پھر بھی) ایمان نہیں لاتے؟

یہ آیت کریمہ حیات انسانی یا حیات ارضی کے ارتقائی مراحل پر تحقیق کرنے والے سائنسدانوں کے لئے دعوت فکر بھی ہے اور دعوت ایمانی بھی۔

## ۳۔ طین (Clay)

**هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِنْ طِيْنٍ**
(الانعام ۶:۲)

وہی ہے جس نے تمہیں گارے سے بنایا۔

یہاں یہ امر قابل توجہ ہے کہ مترجمین قرآن نے بالعموم تراب اور طین دونوں کا معنی مٹی کیا ہے۔ جس سے ایک مغالطہ پیدا ہو سکتا ہے کہ آیا یہ دو الگ مرحلے ہیں یا ایک ہی مرحلے کے دو مختلف نام۔ اس لئے ہم نے دونوں کے امتیاز کو برقرار رکھنے کے لئے طین کا معنی گارا کیا ہے۔ تراب اصل میں خشک مٹی کو کہتے ہیں بلکہ امام راغب فرماتے ہیں۔ التراب' الارض نفسها (تراب سے مراد فی نفسہ زمین ہے) جبکہ طین اس مٹی کو کہتے ہیں جو پانی کے ساتھ گوندھی گئی ہو جیسا کہ مذکور ہے۔

**الطین' التراب والماء المختلط** — مٹی اور پانی باہم ملے ہوئے ہوں تو اسے طین کہتے ہیں۔

(المفردات)

اسی طرح کہا گیا ہے۔

**الطین: التراب الذی یجبل بالماء** — طین سے مراد وہ مٹی ہے جو پانی کے ساتھ گوندھی گئی ہو۔ (اسی حالت کو گارا کہتے ہیں)

(المنجد)

اس لحاظ سے یہ ترتیب واضح ہو جاتی ہے۔ مٹی ---- پانی ----- گارا

## طین لازب (Adsorbable or Adsorptive Clay)

**اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ** — بیشک ہم نے انہیں چپکتے گارے سے بنایا

(الصافات' ۳۷: ۱۱)

طین لازب' طین کی اگلی شکل ہے جب گارے کا گاڑھا پن زیادہ ہو جاتا ہے تو کہا گیا ہے۔

**اذا زال عنه (الطین) قوة الماء فهو طین لازب** — جب گارے سے پانی کی سیلانیت زائل ہو جائے تو اسے طین لازب کہتے ہیں۔

یہ وہ حالت ہے جب گارا قدرے سخت ہو کر چپکنے لگتا ہے۔

## ۵۔ صلصال من حمإ مسنون

## (Old, Physically and Chemically Altered Mud)

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِنْ حَمَاٍ مَسْنُوْنٍ (الحجر ۱۵:۲۶)

اور بیشک ہم نے انسان کو بجتی ہوئی مٹی سے بنایا جو اصل میں ایک سیاہ بودار گارا تھی۔

**صلصال:** اس آیت کریمہ سے پتہ چلتا ہے کہ تخلیق انسانی کے کیمیائی ارتقاء میں یہ مرحلہ طین لازب کے بعد آتا ہے۔ یہاں صلصال (بجتی مٹی) کا لفظ استعمال کیا گیا ہے جس کی اصل صلل ہے اس کا معنی ہے۔

**تردد الصوت من الشئی الیابس سمی الطین الجاف صلصالا** (المفردات)

خشک چیز سے پیدا ہونے والی آواز کا تردد یعنی کھنکنانا۔ اسی لئے خشک مٹی کو صلصال کہتے ہیں کیونکہ یہ بجتی اور آواز دیتی ہے۔

کہا گیا ہے:

**الصلصال: الطین الیابس الذی یصل من یبسہ ای یصوت** (المنجد)

"صلصال" سے مراد وہ خشک مٹی ہے جو اپنی خشکی کی وجہ سے بجتی ہے یعنی آواز دیتی ہے۔

"**صلصال**" کی حالت گارے کے خشک ہونے کے بعد ہی ممکن ہے پہلے نہیں۔ کیونکہ عام خشک مٹی، جسے تراب کہا گیا ہے۔ اپنے اندر بجنے اور آواز دینے کی صلاحیت نہیں رکھتی۔ لفظ **صلصال** اس اعتبار سے **تراب** سے مختلف مرحلے کی نشاندہی کر رہا ہے۔ لہٰذا **صلصال** کا مرحلہ **طین لازب** یعنی چپکنے والے گارے کے بعد آیا۔ جب **طین لازب** (چپکنے والا گارا) وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ خشک ہو تا گیا تو اس خشکی سے اس میں بجنے اور آواز دینے کی صلاحیت پیدا ہو گئی۔ یہ تو طبعی تبدیلی (Physical Change) تھی مگر اس کے علاوہ اس پر وقت گزرنے کے مرحلے (Process) میں صاف ظاہر ہے کیمیائی تبدیلی ناگزیر تھی جس میں اس مٹی کے کیمیائی خواص میں بھی تغیر آیا ہو گا۔ ان دونوں چیزوں کی تصدیق اس آیت کے اگلے الفاظ سے ہو جاتی ہے۔

"**حمی**" حرات اور بخار کو کہتے ہیں۔ قرآن مجید میں یہ لفظ تپنے کھولنے اور جلنے وغیرہ کے معنوں میں کثرت سے استعمال ہوا ہے۔ ارشادات ربانی ملاحظہ ہوں۔

تَصْلٰی نَارًا حَامِیَۃً (الغاشیہ ۸۸:۴) جائیں گے بھڑکتی آگ میں۔

یَوْمَ یُحْمٰی عَلَیْھَا فِیْ نَارِ جَھَنَّمَ (التوبہ ۹:۳۵) جس دن وہ جہنم کی آگ میں تپایا جائے گا۔

لَا یَذُوْقُوْنَ فِیْھَا بَرْدًا وَّلَا شَرَابًا اِلَّا حَمِیْمًا (النباء ۷۸:۲۴-۲۵) اس میں نہ تو کسی طرح کی ٹھنڈک کا مزہ پائیں گے اور نہ کچھ پینے کو سوائے کھولتے پانی کے۔

الغرض "**حما**" میں اس سیاہ گارے کا ذکر ہے جس کی سیاہی، تپش اور حرات کے باعث وجود میں آئی ہو گویا یہ لفظ جلنے اور سڑنے کے مرحلے کی نشانی کر رہا ہے۔

"**مسنون**" اس سے مراد متغیر اور بدبودار ہے۔ یہ **سن** سے مشتق ہے جس کے معنی صاف کرنے چمکانے اور صیقل کرنے کے بھی ہیں مگر یہاں اس سے مراد متغیر ہو جانا ہے۔ جس کے نتیجے میں کسی شئے میں بو پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ **احماء** (جلانے اور ساڑنے) کا لازمی نتیجہ ہے جس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے۔ قرآن مجید میں ہے۔

فَانْظُرْ اِلٰی طَعَامِکَ وَشَرَابِکَ لَمْ یَتَسَنَّہْ (البقرہ ۲:۲۵۹) پس اپنے کھانے اور مشروب کی طرف دیکھو (طویل زمانہ گزر جانے کے باوجود) متغیر اور بودار نہیں ہوا یعنی تازہ رہا۔

جب گارے "**طین لازب**" پر طویل زمانہ گزرا اور اس نے جلنے سڑنے کے مرحلے عبور کئے تو اس کا رنگ بھی متغیر ہو کر سیاہ ہو گیا اور جلنے کے اثر سے اس میں بو بھی پیدا ہو گئی۔ اسی کیفیت کا ذکر **صلصال من حماء مسنون** میں کیا جا رہا ہے۔

کسی شئے کے جلنے سے بدبو کیوں پیدا ہوتی ہے اس کا جواب بڑا واضح ہے کہ جلنے کے عمل سے کثافتیں سڑتی ہیں اور بدبو کو جنم دیتی ہیں جو کہ مستقل نہیں ہوتی۔ اس وقت تک رہتی ہے جب تک کثافتوں کے سڑنے کا عمل یا اس کا اثر باقی رہتا ہے اور جب کثافت ختم ہو جاتی ہے تو بدبو بھی معدوم ہو جاتی ہے۔ اس لئے ارشاد فرمایا گیا۔

صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ (الحجر ۱۵:۲۶) اس بجتی مٹی سے تخلیق کیا، جس کی اصل سیاہ بدبودار گارا تھا۔

گویا لفظ **صلصال** واضح کر رہا ہے کہ اس مرحلے تک پہنچتے پہنچتے مٹی کی سیاہی اور بدبو

وغیرہ سب ختم ہو چکی تھی اور اس کی کثافت بھی کافی حد تک معدوم ہو چکی تھی۔

## صلصال کالفخار (Dried and Highly puredClay)

اس مرحلے کی نسبت ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ
(الرحمان ۵۵:۱۶)

اس نے انسان کو ٹھیکری جیسی خشک بکی ہوئی مٹی سے پیدا کیا۔

جب تپانے اور جلانے کا عمل مکمل ہوتا ہے تو گارا پک کر خشک ہو جاتا ہے اس کیفیت کو **کالفخار** سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اس تشبیہ میں دو اشارے ہیں۔

ا۔ ٹھیکرے کی طرح پک کر خشک ہو جانا۔

ب۔ کثافتوں سے پاک ہو کر نہایت لطف اور عمدہ حالت میں آجانا۔

لفظ **فخار** کا مادہ فخر ہے جس کے معنی مباہات اور اظہار فضیلت کے ہیں یہ فاخر سے مبالغے کا صیغہ ہے یعنی بہت فخر کرنے والا۔ **فخار** عام طور پر گھڑے کو بھی کہتے ہیں اور مترجمین و مفسرین نے بالعموم یہاں یہی معنی مراد لئے ہیں ٹھیکرا اور گھڑا چونکہ اچھی طرح پک چکا ہوتا ہے اور خوب بجتا اور آوازیں دیتا ہے گویا اپنی آواز اور گونج سے اپنے پکنے خشک اور پختہ ہونے کو ظاہر کرتا ہے اس لئے اسے فخر کرنے والے کے ساتھ تشبیہ دی گئی۔ ہے کہ وہ بھی اپنی فضیلت اور شرف کو ظاہر کرتی ہے۔

**یعبر عن کل نفیس بالفاخر یقال ثوب فاخرۃ وناقۃ فخور**
(المفردات)

ہر نفیس اور عمدہ چیز کو فاخر کہتے ہیں۔ اس لئے **ثوب فاخر** نفیس کپڑے کو اور **ناقۃ فخور** عمدہ اونٹنی کو کہا جاتا ہے۔

اور **فخار** اسی سے مبالغہ ہے جو کثرت نفاست اور نہایت عمدگی پر دلالت کرتا ہے۔

صاحب المحیط بیان کرتے ہیں:

**الفاخر اسم فاعل والجید من کل شیئ** (محیط المحیط)

"الفاخر" اسم فاعل ہے اور ہر شے کا عمدہ (حصہ) ہے۔

**فخار** میں عمدگی اور نفاست میں مزید اضافہ مراد ہے۔ اس معنی کی رو سے اظہار شرف کی بجائے اصل شرف کی طرف اشارہ ہے۔ دونوں معانی میں ہرگز کوئی

تخالف اور تعارض نہیں بلکہ ان میں شاندار مطابقت اور ہم آہنگی پائی جاتی ہے باری تعالیٰ تخلیق انسانی کے سلسلہ ارتقاء کے ضمن میں اس مرحلے پر یہ واضح فرما رہے ہیں کہ وہ مٹی اور گارا جو بشریت کی اصل تھا۔ اس قدر تپایا اور جلایا گیا کہ وہ خشک ہو کر پکتا بھی گیا اور ساتھ ہی ساتھ مٹی' پانی اور کثافتوں سے پاک صاف ہو کر نفاست اور عمدگی کی حالت کو بھی پا گئی۔ یہاں تک کہ جب وہ **صلصال کالفخار** کے مرحلے تک پہنچی تو ٹھیکرے کی طرح خشک ہو چکی تھی اور کثافتوں سے پاک ہو کر نہایت لطیف اور عمدہ مادے کی حالت اختیار کر چکی تھی۔ گویا اب ایسا پاک' صاف' نفیس' عمدہ اور لطیف مادہ تیار ہو چکا ہے کہ اسے اشرف المخلوقات کی بشریت کا خمیر بنایا جا سکے۔ انسان اور جن کی تخلیق میں یہی فرق ہے کہ جن کی خلقت ہی آگ سے ہوئی مگر انسان کی خلقت میں **صلصال** کی پاکیزگی طہارت اور لطافت کے حصول کے لئے آگ کو محض استعمال کیا گیا۔ اسے خلقت انسانی کا مادہ نہیں بنایا گیا جیسا کہ ارشاد ربانی ہے۔

**وَخَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ**
(الرحمان' ۵۵: ۱۴-۱۵)

اور اس نے آدمی کو بجتی مٹی سے بنایا۔ ٹھیکری کی طرح خشک اور نفیس اور جن کو آگ کے بے دھواں شعلے سے بنایا۔

اسی طرح ارشاد فرمایا گیا:

**وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ**
(الحجر' ۱۵: ۲۷)

اور جن کو انسان سے پہلے ہم نے بے دھوئیں کی آگ سے پیدا فرمایا۔

اس لئے خلقت انسانی کے مراحل میں آگ کو ایک حد تک دخل ضرور ہے مگر وہ جنات کی طرح انسان کا مادہ تخلیق نہیں۔

## سلالۃ من طین (Extrect of Purified Clay)

ارشاد ایزدی ہے۔

**وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ**
(المومنون' ۲۳: ۱۲)

اور بے شک ہم نے انسان کو مصفیٰ (چھنے ہوئے) گارے سے بنایا۔

اس میں گارے کے اس مصفی اور خالص نچوڑ کی طرف اشارہ ہے جس میں اصل جوہر کو چن لیا جاتا ہے۔ یہاں **طین لازب** کے تزکیہ و تصفیہ (Process of purification) کا بیان ہے۔ **سللہ۔ سل یسل** سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں نکالنا' چننا اور میل کچیل سے اچھی طرح صاف کرنا شامل ہے۔ امام راغب لکھتے ہیں کہ **سللہ من طین** سے مراد **الصفو االذی یسل من الارض** ہے۔ یعنی مٹی میں سے چنا ہوا وہ جوہر جسے اچھی طرح میلے پن سے پاک صاف کر دیا گیا ہو۔ جس تلوار کی دھار خوب تیز کی گئی ہو اسے **السیف السلیسل** کہتے ہیں۔ الغرض **سللہ** اس وقت وجود میں آتا ہے جب کسی چیز کو اچھی طرح صاف کیا جائے۔ اس کی کثافتوں اور میلے پن کو ختم کیا جائے اور اس کے جوہر کو مصفی اور مزکی حالت میں نکالا جائے۔ گویا **سللہ** کا لفظ کسی چیز کی اس لطیف ترین شکل پر دلالت کرتا ہے جو اس چیز کا نچوڑ اور جوہر کہلاتی ہے۔

## تخلیق آدم علیہ السلام اور تشکیل بشریت

کرہ ارض پر تخلیق انسانی کے آغاز کے لئے خمیر بشریت اپنے کیمیائی ارتقاء کے کن کن مراحل سے گزرا' اپنی صفائی اور لطافت کی آخری منزل کو پانے کے لئے کن کن تغیرات سے نبرد آزماء ہوا اور بالاخر کس طرح اس لائق ہوا کہ اس سے حضرت انسان کا بشری پیکر تخلیق کیا جائے اور اسے خلافت و نیابت الہیہ کے عالی شان منصب سے سرفراز کیا جائے۔ اس کا کچھ نہ کچھ اندازہ تو مذکورہ بالا بحث سے ضرور ہو سکتا ہے یہاں یہ امر پیش نظر رہے کہ ان ارتقائی مراحل کی جس ترتیب اور تفصیل کا ہم نے ذکر کیا ہے اسے حتمی نہ سمجھا جائے۔ کوئی بھی صاحب علم ان جزئیات و تفصیلات کے بیان میں اختلاف کر سکتا جو کچھ مطالعہ قرآن سے ہم پر منکشف ہوا ہم نے بلا تامل عرض کر دیا ہے۔ البتہ اس قدر حقیقت سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ آیات قرآنی میں مختلف الفاظ و اصطلاحات کے استعمال سے کیمیائی ارتقاء کے تصور کی واضح نشاندہی ہوتی ہے۔

جب ارضی خمیر بشریت مختلف مراحل سے گزر کر پاک صاف ہو چکا اور اپنی جوہری حالت کو پہنچا تو اس سے باری تعالیٰ نے پہلے انسان کی تخلیق بصورت حضرت آدم

علیہ السلام فرمائی اور فرشتوں سے ارشاد فرمایا۔ کہ میں زمین میں خلیفہ پیدا فرمانے والا ہوں جس کا پیکر بشریت اس طرح تشکیل دوں گا۔ یہ تفصیلات (البقرہ' ۲: ۳۰۔ ۳۴) (الحجر' ۱۵: ۲۶۔ ۳۵) (الاعراف' ۷: ۱۱۔ ۱۶) اور دیگر مقامات پر بیان کی گئی ہیں۔

فرشتوں کا اس خیال کو ظاہر کرنا کہ یہ پیکر بشریت زمین میں خونریزی اور فساد انگیزی کرے گا۔ اسی طرح ابلیس کے انکار سجدہ کے جواز کے طور پر حضرت آدم علیہ السلام کی بشریت اور **صلصال من حماء مسنون** کا ذکر کرنا وغیرہ یہ سب امور اس بات کی نشاندہی کرتے ہیں کہ ان کی نظر انسان کی بشری تشکیل کے ابتدائی اور دورانی مراحل پر تھی اور وہ یہ خیال ان اجزائے ترکیبی کے خواص کے باعث کر رہے تھے جن کا استعمال کسی نہ کسی شکل میں اس پیکر خاکی کی تخلیق میں ہوا تھا۔ وہ مٹی کی کثافت اور آگ کی حرارت جیسی اشیاء کی طرف دھیان کئے ہوئے تھے ان کی نظر مٹی کی اس جوہری حالت پر نہ تھی جو مصفی اور مزکی ہو کر سراسر کندن بن چکی تھی۔ جسے باری تعالیٰ **سللۃ من طین** سے تعبیر فرما رہا تھا۔ مٹی کی یہ جوہری حالت (**سللہ**) کیمیائی تغیرات سے تزکیہ و تصفیہ کے ذریعے اب یقیناً اس قابل ہو چکی تھی کہ اس میں روح الٰہیہ پھونکی جاتی اور نفخ روح کے ذریعے اس کے پیکر کو فیوضات الٰہیہ کے اخذ و قبول اور انوار و تجلیات ربانی کے انجذاب کے قابل بنا دیا جاتا۔ اس لئے ارشاد فرمایا گیا:

**فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ** (الحجر' ۱۵: ۲۹)

پس جب میں اسے ٹھیک کر لوں اور اس میں اپنی طرف سے خاص روح پھونک دوں تو اس کے لئے سجدے میں گر جانا۔

چنانچہ بشریت انسانی کی اسی جوہری حالت کو سنوارا گیا اور اسے نفخ روح کے ذریعے **عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا** (آدم کو تمام اشیاء کے اسماء کا علم عطا فرمایا) کا مصداق بنایا گیا اور تب ہی حضرت انسان مسجود ملائک ہوا۔

## بشریت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جوہری حالت

شیخ عبد اللہ بن الحاجرہ اپنی کتاب "بہجۃ النفوس" میں اور امام ابن سبع شفا الصدور میں کعب الاحبار سے روایت کرتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے بشریت محمدی

ﷺ کو تخلیق فرمانا چاہا تو جبریل امین کو ارشاد فرمایا کہ وہ دنیا کے دل اور سب سے اعلیٰ مقام کی مٹی لے آئے تاکہ اسے منور کیا جائے۔

فهبط جبريل في ملائكة الفردوس وملائكة الرفيع الأعلى فقبض قبضه الرسول الله ﷺ من موضع قبره الشريف وهي بيضاء منيرة فعجنت بماء التقسيم في معين انهار الجنه حتى صارت كالدرة البيضاء لها شعاع عظيم

(شفاء الصدور)
(بہجۃ النفوس)

پس جبرئیل (علیہ السلام) مقام فردوس اور رفیع اعلیٰ کے فرشتوں کے ساتھ اترے اور حضور (ﷺ) کے مزار اقدس کی جگہ سے رسول اللہ (ﷺ) کی بشریت مطہرہ کے لئے مٹی حاصل کی۔ وہ سفید رنگ کی چمکدار مٹی تھی پھر اسے جنت کی رواں نہروں کے دھلے اور اجلے پانی سے گوندھا گیا اور اسے اسقدر صاف کیا گیا کہ وہ سفید موتی کی طرح چمکدار ہو گئی اور اس میں سے نور کی عظیم کرنیں پھوٹنے لگیں۔

اس کے بعد ملائکہ نے اسے لے کر عرش الٰہی اور کرسی وغیرہ کا طواف کیا۔ بالاخر تمام ملائکہ اور جمیع مخلوقات عالم کو حضور ﷺ اور آپ کی عظمت کی پہنچان ہو گئی۔ حضرت ابن عباس سے اس ضمن میں اس قدر مختلف منقول ہے کہ آپ کے لئے خاک مبارک سرزمین مکہ کے مقام کعبہ سے حاصل کی گئی۔ صاحب عوارف المعارف نے بھی اس کی تائید کی گئی۔ ملاحظہ ہو (المواہب اللدنیہ از امام قسطلانی ۱:۸)

شیخ یوسف بن اسماعیل النبہانی بھی جواہر العارف السید عبد اللہ میر غنی کے تحت ان کی کتاب ''الاسلہ النفسیہ'' کے حوالے سے اس امر کی تائید کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ حضور ﷺ کا پیکر بشریت بھی نور کی طرح لطیف تھا۔ سورج کی دھوپ اور چاند کی روشنی میں بھی آپ کا سایہ نہ تھا جیسا کہ قاضی عیاض نے تصریح کی ہے۔

انه كان لا ظل لشخصه في شمس ولا قمر، لانه كان نورا (الشفاء، ۱:۵۲۲)

حضور ﷺ کے پیکر اقدس کا سورج کی دھوپ اور چاند کی چاندنی میں بھی سایہ نہ تھا کیونکہ وہ مجسم نور تھے۔

اس کی وضاحت ملا علی قاری "شرح الشفاء" میں اس طرح کرتے ہیں کہ یہ بات درست ہے کیونکہ نور کا سایہ عدم جرمیت یعنی کثافت کی وجہ سے نہیں ہوتا۔

حضرت مجدد الف ثانی" بھی اسی اصول کے تحت مکتوبات میں اس امر کی تصریح کرتے ہیں اور امام نسفی نے "تفسیر المدارک" میں یہی بات حضرت عثمان" سے ان الفاظ میں روایت کی ہے۔

**وقال عثمان: ان اللہ ما اوقع ظلک علی الارض لئلا یضع انسان قدمہ علی ذالک الظل**

(تفسیر المدارک، ۳:۱۳۵)

حضرت عثمان" نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ نے بیشک آپ کا سایہ زمین پر نہیں پڑنے دیا کہ کہیں کسی شخص کا قدم آپ کے سایہ مبارک پر نہ آجائے۔

آپ ﷺ کی بشریت مطہرہ کے اس پاکیزہ اور نورانی جوہر کی حالت کا اندازہ اس امر سے بھی ہوتا ہے کہ آپ ﷺ کا پیکر اقدس سایہ سے پاک ہونے کے علاوہ اس امر سے بھی پاک تھا کہ اس پر کبھی مکھی بیٹھے جیسا کہ کتب سیر و فضائل میں صراحتاً منقول ہے۔

**ان الذباب کان لایقع علی جسدہ ولا ثیابہ**

(الشفاء، ۱:۵۲۲)

مکھی نہ آپ کے جسد اقدس پر بیٹھتی تھی اور نہ آپ کے لباس پر۔

حضرت عمر" سے منقول ہے کہ آپ نے حضور ﷺ کی بارگاہ میں عرض کیا۔

**ان اللہ عصمک من وقوع الذباب علی جسدک لانہ یقع علی النجاسات**

(تفسیر النسفی، ۳:۱۳۴)

بیشک اللہ تعالیٰ نے جسم پر مکھی کے بیٹھنے سے بھی آپ ﷺ کو پاک رکھا ہے کیونکہ وہ نجاستوں پر بیٹھتی ہے۔

ان مقامات پر بیشک دیگر حکمتوں کی نشاندہی کی گئی ہے مگر یہ امر تو واضح ہو جاتا ہے کہ حضور ﷺ کی بشریت مطہرہ کی لطافت و نظافت جو اس جوہری حالت کی آئینہ دار تھی، کا عالم کیا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ آپ ﷺ کے پیکر بشریت سے ہمہ وقت خوشگوار مہک آتی۔ پسینہ مبارک کو لوگ خوشبو کے لئے محفوظ کرتے۔ امام بخاری

تاریخ کبیر میں لکھتے ہیں۔ حضور ﷺ جس راستے سے گزر جاتے لوگ فضا میں مہکی ہوئی خوشبو سے پہچان لیتے کہ آپ ﷺ ادھر تشریف لے گئے ہیں۔ اپنا دست مبارک کسی کے سر یا بدن سے چھو دیتے تو وہ بھی خوشبو سے پہچانا جاتا۔ الغرض ان تمام امور سے یہ حقیقت مترشح ہو جاتی ہے کہ بشریت محمدی ﷺ اپنی تخلیق کے لحاظ سے ہی اعلیٰ نورانی اور روحانی لطائف سے معمور تھی۔ گویا یہ تخلیق بشریت کے ارتقائی مراحل کا وہ نقطہ کمال تھا جسے آج تک کوئی نہیں چھو سکا یہ اعجاز و کمال اس شان کے ساتھ فقط بشریت مصطفوی ﷺ کو نصیب ہوا۔

یہی وجہ ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کو مقام اصطفاء سے نوازا گیا اور آپ کو مصطفیٰ کے نام سے سرفراز کیا گیا۔

## جوہر بشریت محمدی ﷺ اور اسم مصطفیٰ ﷺ

لفظ مصطفیٰ کا مادہ صفو یا صفا ہے جس کے معنی ہیں **خلوص الشئی من الشوب** (کسی شئے کا ملاوٹ سے بالکل پاک ہونا) **الصفا** کا معنی **الحجارہ الصافیہ** (صاف ستھرا پتھر) کیا جاتا ہے اس سے الاصفاء ہے جس کے معنی **استصفاء (تناول الصفو / تناول صفو الشئی** کسی شے کی انتہائی صاف حالت کو حاصل کرنا) کے ہیں جیسے الاختیار کے معنی **تناول خیر الشئی** کے آتے ہیں۔ یہاں ایک اہم نکتہ قابل توجہ ہے۔ وہ یہ کہ لفظ مصطفیٰ کا معنی منتخب اور اصطفاء کا معنی بھی منتخب کرنا ہے۔ لغت میں اجتباء کے بھی یہی معنی آتے ہیں۔ اس لحاظ سے مصطفیٰ اور مجتبیٰ کو بالعموم ہم معنی اور مترادف تصور کیا جاتا ہے مگر فی الحقیقت دونوں میں نہایت ہی لطیف فرق ہے جو ہم یہاں واضح کرنا چاہتے ہیں۔

**اجتباء اللہ العبد:** کا معنی ہے۔ **تخصیصہ ایاہ بفیض الٰہی یتحصل لہ بلا سعی من العبد** (کسی شخص کو اس فیضان الٰہی کی بنا پر بطور خاص چن لینا جو بندے کی کوشش اور کسب کے بغیر ہو) اجتباء میں بندہ بغیر کسب کے اللہ تعالیٰ کی طرف سے خصوصی نظر ان

کی بنا پر منتخب کیا جاتا ہے اس انتخاب میں بھی عطا محض اور وہب خالص کار فرما ہوتی ہے مگر یہ انتخاب بندے کی زندگی میں کسی وقت بھی ہو سکتا ہے ضروری نہیں کہ شروع سے ہی ہو۔

اس کے برعکس **اصطفاء** میں انتخاب تخلیق کے وقت سے ہی عمل میں آ جاتا ہے۔

**اصطفاء اللہ العبد:** کا معنی ہے۔ **ایجادہ اباہ صافیا عن الشوب الموجد فی غیرہ** (کسی کو بوقت تخلیق ہی ہر اس قسم کی میل اور ملاوٹ سے پاک کر دینا جو دوسروں میں پائی جاتی ہے)

**اصطفاء** میں بھی انتخاب اور چناؤ بندے کے کسب اور کوشش کے بغیر محض وہب الٰہی کے طور پر ہوتا ہے مگر یہ بعد میں کسی وقت نہیں بلکہ تخلیق اور ایجاد کے وقت سے ہی ہو جاتا ہے۔ اس لئے اسے بوقت تخلیق ہی ہر قسم کے میل اور کثافت سے پاک وصاف کر لیا جاتا ہے اور وہ پیکر جب معرض وجود میں آتا ہے تو پہلے ہی سے ہر کثافت مصفی ہر میل سے مزکی اور ہر عیب سے منزہ ہوتا ہے کیونکہ اس کی تخلیق ہی پیکر صفا کے طور پر ہوتی ہے۔ اس لئے اسے مصطفیٰ کہا جاتا ہے۔ یہ اصطفا اور انتخاب وقت ایجاد ہی سے ہو چکا ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب حضور نبی اکرم ﷺ کا خمیر بشریت تیار ہوا تو اسے پہلے ہی سے صفو یعنی صفائی' نظافت اور لطافت کے اس مقام بلند تک پہنچا دیا گیا تھا کہ عالم خلق میں اس کی کوئی نظیر اور مثال نہ تھی بلکہ ملائکہ اور ارواح کو جو صفاء' لطافت' تزکیہ اور نظافت اپنی نورانیت کے باعث نصیب ہوتی ہے وہ سب کچھ حضور ﷺ کے پیکر بشریت ہی کو عطا کر دیا گیا۔ یہ آپ کے مقام **اصطفاء** کا بنیادی تقاضا تھا۔ بنابریں ہمارا لعاب' پسینہ خون اور فضلات وغیرہ جو جسمانی کثافتوں کے باعث غلیظ' ناپاک یا بیماری کا باعث ہوتے ہیں۔ حضور ﷺ کے جسد اطہر کے لئے انہیں بھی پاک اور معطر بلکہ باعث شفا بنا دیا گیا جیساکہ متعدد کتب حدیث وفضائل سے ثابت ہے۔ حضرت علیؓ' سہل بن سعد ساعدیؓ' سلمہؓ' یزید بن عبد الرحمانؓ' عمرو بن معاذ انصاریؓ' بشیر بن عقربہ الجہنیؓ' محمد بن حاطبؓ' ابو امامہؓ' وائل بن حجرؓ' انس بن مالکؓ' ہمام بن نفیل السعدیؓ' عبد اللہ بن

عمرؓ، عبد اللہ بن عباسؓ، اسماء بنت ابی بکرؓ، ابو موسیٰ اشعریؓ، عبد اللہ بن زبیرؓ، مالک بن سنانؓ، سعید بن منصورؓ، عمرو بن السائب سفینہؓ، جابر بن عبد اللہؓ، حضرت برکت ام ایمنؓ، حضرت عائشہؓ اور دیگر صحابہ وصحابیات سے اس باب میں اس قدر احادیث وروایات مروی ہیں کہ کوئی بھی سلیم الطبع شخص اس حقیقت کا انکار نہیں کر سکتا۔ اس نوعیت کی احادیث صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابی داؤد، سنن ابن ماجہ، صحیح ابن حبان، طبرانی، مسند احمد بن حنبل، سنن بیہقی، ابو نعیم، معجم بغوی مسند بزار، مستدرک حاکم، دار قطنی، الاصابہ، ابن السکن اور دیگر متعدد کتب حدیث وسیر میں مروی ہیں جن سے اس امر کی تائید اور استشہاد ملتا ہے۔

## نظام ربوبیت اور انسانی زندگی کا حیاتیاتی ارتقاء

انسانی زندگی کا حیاتیاتی مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بھی ایک مسلسل ارتقائی عمل ہے جس میں واضح طور پر نظام ربوبیت کی جلوہ آرائیاں نظر آتی ہیں۔ یہ ارتقائی مرحلے ربوبیت الٰہیہ کے فیض سے بطن مادر کے نہاں خانوں میں اس طرح طے پاتے ہیں کہ چشم انسان کو ان کا گمان تک بھی نہیں ہو سکتا۔ سائنس صدیوں کی تحقیق کے بعد ان ارتقائی مراحل کا کھوج لگانے میں آج کامیاب ہوئی ہے مگر یہ مراحل جس رب کریم کے نظام ربوبیت کے مظاہر ہیں وہ آج سے چودہ صدیاں قبل جب سائنسی شعور نے دنیا میں آنکھ بھی نہیں کھولی تھی واضح طور پر بیان فرما چکا ہے۔ اگر حیاتیاتی ارتقاء کے ان مراحل کا جائزہ انسانی زندگی میں کار فرما نظام ربوبیت کے حوالے سے لیا جائے تو اس کے دو (۲) دور معلوم ہوتے ہیں ایک کا تعلق رحم مادر میں خلیاتی تقسیم (Cellular Division) اور اس کے نظام کے ساتھ ہیں اور دوسرے کا تعلق جسمانی تشکیل اور اس کے ارتقاء کے ساتھ۔

### ا۔ نظام ربوبیت اور رحم مادر میں خلیاتی تقسیم کا سلسلہ

انسان کے حیاتیاتی ارتقاء کا پہلا قرآنی اصول یہ ہے کہ اس کی تخلیق نفس

واحدہ سے ہوتی ہے۔ قرآن مجید اس ضابطے کو متعدد مقامات پر صراحت کے ساتھ بیان کرتا ہے۔ ارشاد فرمایا گیا:

يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ (النساء ۴: ۱)

اے لوگو! اپنے رب سے ڈرو جس نے تمہاری تخلیق ایک جان (Single Life Cell) سے کی ہے۔

دوسرے مقام پر اس کی تصریح ان الفاظ میں کی گئی ہے۔

وَهُوَ الَّذِيْ أَنْشَأَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ (الانعام ۶: ۹۹)

اور وہی ہے جس نے تمہاری حیاتیاتی نشوونما ایک جان سے کی ہے۔

یہی اصول سورۃ الزمر کی آیت میں بھی بیان فرمایا گیا ہے۔ سورہ لقمان میں اس اصول کو مزید زوردار انداز میں ان الفاظ میں واضح کیا گیا ہے۔

مَا خَلْقُكُمْ وَلَا بَعْثُكُمْ إِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ (لقمان ۳۱: ۲۸)

تمہیں پیدا کرنا اور تمہیں دوبارہ اٹھانا بالکل اسی طرح ہے جیسے ایک جان سے انسانی زندگی کا آغاز کیا جانا۔

اس نفس واحدہ کو جدید اصطلاح میں "Zygote" یا Fertilised Ovum کہتے ہیں۔ یہی ایک سیل حیات انسانی کے ارتقاء اور نشوونما کے لئے مکمل یونٹ (Complete Productive) کے طور پر کام کرتا ہے اس حقیقت کا اشارہ بھی واضح طور پر قرآن مجید میں کر دیا گیا ہے ارشاد ربانی ہے۔

إِنَّا خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ أَمْشَاجٍ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنَاهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا (الدھر ۷۶: ۲)

بیشک ہم نے انسان کو مخلوط منی (Mingled Fluid) میں سے پیدا کیا۔ پھر ہم اسے مختلف حالتوں میں پلٹتے اور جانچتے ہیں۔ حتیٰ کہ اسے سننے دیکھنے والا بنا دیتے ہیں۔

اس آیت کریمہ میں نظام ربوبیت کے اس حسن انتظام کا بیان ہے کہ ذات حق نے اسی ایک جان کے اندر بنیادی طور پر مکمل سننے دیکھنے اور سوچنے سمجھنے والا

انسان بننے کی تمام صلاحیتیں (Potentialities) ودیعت کر دی ہیں۔

## ۲۔ نطفہ امشاج سے کیا مراد ہے؟

انسان کے حیاتیاتی ارتقاء کے سلسلے میں دوسری اہم چیز نطفہ امشاج ہے جس کا تعلق Fertilization کے نظام سے ہے اس کا ذکر قرآن مجید میں کم و بیش گیارہ مقامات پر کیا گیا ہے انہی میں نطفہ امشاج کا بیان بھی آتا ہے۔ قرآن حکیم سے "Fertilizing Liquid" کے سلسلے میں درج ذیل تفصیلات کا پتہ چلتا ہے۔

۱۔ منی یمنی (Sperm) اس کا بیان قرآن حکیم میں ان الفاظ کے ساتھ آیا ہے۔

اَلَمْ یَکُ نُطْفَۃً مِّنْ مَّنِیٍّ یُّمْنٰی ثُمَّ کَانَ عَلَقَۃً (القیامہ ۷۵: ۳۷۔۳۸)

کیا وہ ابتداء محض ایک منی کا قطرہ نہ تھا جو (عورت کے رحم میں) ٹپکا دیا گیا۔ پھر وہ لوتھڑا بنا۔

اس میں نطفۃ من منی یمنی سے مراد وہ "Spermatic Liquid" یا Sperm ہے جو تخلیق انسانی کا باعث بنتا ہے۔

۲۔ ماء دافق (A liquid Poured out) اس کا بیان قرآن مجید میں اس طرح ہے۔

فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ یَّخْرُجُ مِنْ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ (الطارق ۸۶: ۵۔۷)

پس انسان کو غور (تحقیق) کرنا چاہئے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے۔ وہ قوت سے اچھلنے والے پانی (یعنی قوی اور متحرک مادہ تولید) میں سے پیدا کیا گیا ہے۔ جو پیٹھ اور کولہے کی ہڈیوں کے درمیان (پیڑو کے حلقہ میں) سے گزر کر باہر نکلتا ہے۔

اسی جوہر میں انسانی تخلیق کی تمام صلاحیتیں رکھی گئی ہیں۔ اس آیت کریمہ میں صلب اور ترائب دو چیزوں کا ذکر ہے ترائب، تربیہ کی جمع ہے۔ عربی ادب میں سینے

کی ہڈی کو ترببہ اور سینے کی ہڈیوں یا دائیں اور بائیں طرف کی چار چار پسلیوں کو ترائب کہتے ہیں۔ اس لئے مترجمین نے بالعموم اس کا ترجمہ "ماؤں کے سینوں" کیا ہے۔ مگر دور جدید کی تحقیق اور سائنسی اصطلاح کے مطابق صلب کو "Sacrum" اور ترائب کو Symphysis Pubis یا Junction of Pelvic Bones کہا جاتا ہے یہ کولھے کی ہڈیوں کا جوڑ ہے۔

عصر حاضر کی اناٹومی نے اس امر کو ثابت کیا ہے جیساکہ میڈیکل سائنس کی کتابیں بیان کرتی ہیں:

The Seminal Passage in the pelvic cavity lies between the anterior and posterior segments of the pelvic girdle

کہ مرد کا پانی جو سیمنز "Semense" پر مشتمل ہوتا ہے اسی صلب اور ترائب میں سے گزر کر رحم مادر کو سیراب کرتا ہے۔ یہ اصول ساتویں صدی عیسوی میں جب Anatomy کا کوئی وجود نہ تھا قرآن مجید صراحت کے ساتھ بیان کر چکا ہے۔

بہرحال لفظ ترائب سینوں سے استعارہ ہو یا کولھوں کی ہڈیوں کے جوڑ سے پہلی صورت میں خلیاتی تقسیم سے قبل کے مرحلے کا بیان کرتا ہے اور دوسری صورت میں سیمنز پر مشتمل مرد کے پانی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

۳۔ ماء مھین (A Despised Liquid) اس موضوع پر قرآن مجید کا ارشاد ہے۔

ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهُ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ (السجدہ ۳۲:۸)

پھر اس کی نسل کو ایک حقیر پانی کے نطفہ سے پیدا کیا جو اس کی غذاؤں کا نچوڑ ہے۔

۴۔ نطفہ امشاج (Mixtures or Mingled Liquids) اس کا ذکر قرآن مجید میں یوں آیا ہے۔

اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ
(الدھر ۷۶:۲)

بے شک ہم نے انسان کو مخلوط نطفے سے پیدا کیا۔

نطفہ امشاج کی اصطلاح سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مادہ کئی رطوبات کا مرکب اور مجموعہ ہے اس لئے قرآن مجید نے اسے مخلوط کہا ہے اس امر کی تائید بھی عصر حاضر کی سائنسی تحقیق نے کر دی ہے۔

سائنسی تحقیق کے مطابق Spermatic Liquid بعض رطوبات (Secretions) سے بنتا ہے۔ جو درج ذیل غدودوں (Glands) سے آتی ہیں۔

1- Testicles
2- Seminal Vesicles
3- Prostate Glands
4- Glands of urinary Tract

## خلیاتی تقسیم کا نظام اور انسانی زندگی کا ارتقاء

قرآنی مجید نے اس باب میں رب کائنات کے نظام ربوبیت کا تیسرا اصول یہ بیان کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس حیاتیاتی خلیے (Fertilized Ovum) کو مزید دو میں تقسیم فرماتا ہے، اسی طرح انہیں مزید تقسیم کیا جاتا ہے حتیٰ کہ تمام مردوں اور عورتوں کی تخلیق اسی خلیاتی تقسیم کے نظام کے تحت عمل میں آتی ہے دور جدید کی سائنس نے اس نظام تقسیم کو Mitotic Division سے تعبیر کیا ہے۔

ارشاد ایزدی ہے۔

يَا اَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً
(النساء ۴:۱)

اے لوگو! اپنے رب سے ڈرو، جس کا نظام ربوبیت یہ ہے کہ وہ تمہیں ایک جان سے پیدا کرتا ہے پھر اس کا جوڑا نکالتا ہے اور پھر ان دونوں میں کثرت کے ساتھ مردوں اور عورتوں کو نکالتا اور پھیلاتا ہے۔

دوسرے مقام پر ارشاد ہوتا ہے۔

خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَازَوْجَهَا (الزمر ۳۹: ۶) اس رب نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا پھر اسی میں سے اس کا جوڑ نکالا۔

ان آیات کریمہ میں تین امور واضح طور پر بیان کر دیئے گئے ہیں۔

۱۔ انسانی تخلیق کا نفس واحدہ "Zygote" سے عمل میں آنا۔

۲۔ اس نفس واحدہ کا ابتداء دو میں تقسیم ہونا۔

۳۔ پھر ان دو Cells کا مزید تقسیم ہو کر کثیر تعداد میں پھیلنا حتیٰ کہ تمام مردوں اور عورتوں کی تخلیق کا یہی ذریعہ بننا۔ یہ "Mitotic Division" ہے جو علم الحیاتیات کی رو سے درج ذیل چار مراحل میں سے گزرتی ہے۔

1- Prophase 2- Metaphase

3- Anaphase 4- Telophase

اس طرح انسان کی حیاتیاتی زندگی، عمودی (Vertically) اور افقی (Horizontally) دونوں طرح ارتقاء پذیر رہتی ہے۔

## ۴۔ نفس واحدہ کیسے وجود میں آتا ہے

یہ امر سائنسی مسلمات میں سے ہے کہ Mitosis سے پہلے بھی ایک مرحلہ ہوتا ہے جسے Meiosis کہتے ہیں۔ اس میں مردانہ اور زنانہ سیلز (Cells) مرد اور عورت کے جسموں میں سے آتے ہیں جو "Maturation" سے پہلے بالترتیب "Testicular cells" اور "Ovarian Cells" کہلاتے ہیں۔ یہاں Meiosis کے مرحلے میں سے گزرنے کے بعد Spermatozoa اور Ova کی تشکیل ہوتی ہے اور یہ Fertilization کے ذریعے اس نفس واحدہ میں بدلتے ہیں جسے Zygote کہتے ہیں۔

## ۵۔ انڈے کا رحم مادر میں منتقل ہونا

جب Sperm اور Ovum کا ملاپ ہو جاتا ہے تو انڈا رحم (Uterus)

میں منتقل ہو جاتا ہے۔ اسے (Implantation of Egg) کہتے ہیں۔

قرآن مجید اس مرحلے کا ذکر ان الفاظ میں کرتا ہے۔

وَنُقِرُّ فِی الْاَرْحَامِ مَا نَشَآءُ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی (الحج، ۲۲:۵)

اور ہم جسے چاہتے ہیں ماؤں کے رحموں میں ایک مقررہ میعاد تک ٹھہرائے رکھتے ہیں۔

یہ انڈا (Egg) رحم مادر میں بڑھتا ہے اور اس کی زمین کے اندر جڑوں کی طرح لمبائی میں پھیل جاتا ہے اور رحم کے موٹاپے سے اپنی خوراک حاصل کرتا ہے۔

## ۶۔ علقہ کا وجود میں آنا

چنانچہ یہ نطفہ اس شکل میں رحم کے ساتھ معلق ہو جاتا اور جم جاتا ہے اس کے معلق ہونے کی اس کیفیت کو قرآن نے پانچ مختلف مقامات پر علقہ کے نام سے تعبیر کیا ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ ○ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ (العلق، ۹۶:۱۔۲)

اپنے رب کے نام سے پڑھیئے جس نے پیدا کیا جس نے انسان کو اس چیز سے پیدا کیا جو رحم مادر میں معلق ہوتی ہے۔

اسی طرح دوسری جگہ ارشاد ہوتا ہے۔

ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِیْ قَرَارٍ مَّکِیْنٍ ○ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً (المومنون، ۲۳: ۱۳۔۱۴)

پھر ہم نے اسے ایک محفوظ مقام (رحم مادر) میں نطفہ بنا کر رکھا پھر ہم نے اس نطفہ کو رحم میں معلق کر دیا یعنی جال کی طرح پھنسا اور جما دیا۔

علقہ کے مندرجہ بالا معنی پر ہم انشاء اللہ آگے چل کر گفتگو کرتے ہیں۔ اس وقت صرف یہ بات ذہن نشین کرانا مقصود ہے کہ قرآن مجید نے حیات انسانی کے ارتقاء کے جملہ مرحلوں پر روشنی ڈالی ہے اور اس وقت ان حقیقتوں کو بیان کیا جب سائنسی تحقیق (Scientific Research) اور (Embryology) جیسے سائنسی مضامین کا

نام ونشان بھی نہ تھا کیا یہ سب کچھ قرآن اور اسلام کی صداقت وحقانیت کو تسلیم کرنے کے لئے کافی نہیں؟ آخر ایسا کیوں نہ ہو تا کیونکہ قرآن اس رب کی نازل کردہ کتاب ہے جس کے نظام ربوبیت کے یہ سب پر تو ہیں اس لئے اس سے بہتر ان حقائق کو کون بیان کر سکتا تھا۔ بات صرف یہ ہے کہ سائنس جوں جوں چشم انسانی کے حجابات اٹھاتی جا رہی ہے۔ قرآنی حقیقتیں توں توں بے نقاب ہو کر سامنے آتی جا رہی ہیں۔

## نظام ربوبیت اور رحم مادر میں انسانی وجود کی تشکیل وارتقاء

قرآن مجید میں رحم مادر کے اندر انسانی وجود کی تشکیل اور اس کے ارتقاء کے مختلف مرحلے بیان کئے گئے ہیں۔ جن سے پتہ چلتا ہے کہ رب کائنات کا نظام ربوبیت اپنی آب وتاب کے ساتھ بطن مادر کے اندر بھی جلوہ فرما ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ماں کے پیٹ میں بچے کی زندگی کے نقطۂ آغاز سے لے کر اس کی تکمیل اور تولد کے وقت تک پرورش کا ربانی نظام انسان کو مختلف تدریجی اور ارتقائی مرحلوں میں سے گزار کر یہ ثابت کر دیتا ہے کہ انسانی وجود کی داخلی کائنات ہو یا عالم ہست وبود کی خارجی کائنات ہر جگہ ایک ہی نظام ربوبیت یکساں شان اور نظم واصول کے ساتھ کار فرما ہے۔ قرآن مجید کے بیان کردہ ان مراحل ارتقاء کی تصدیق بھی آج کی سائنسی تحقیق کے ذریعے ہو چکی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ مِن سُلَالَةٍ مِّن طِينٍ | اور بے شک ہم نے انسان کو مٹی کے جوہر سے پیدا کیا۔ |
| ۲۔ ثُمَّ جَعَلْنَاهُ نُطْفَةً فِي قَرَارٍ مَّكِينٍ | پھر ہم نے اسے نطفہ بنا کر ایک محفوظ مقام (رحم مادر) میں رکھا۔ |
| ۳۔ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً | پھر ہم نے اس نطفہ کو (رحم مادر) جال کی طرح جما ہوا معلق وجود بنا لیا۔ |
| ۴۔ فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً | پھر ہم نے علقہ سے لوتھڑا بنایا۔ |
| ۵۔ فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظَامًا | پھر ہم نے اسی لوتھڑے سے ہڈیاں |

بنائیں۔

۶۔ فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا

پھر ہم نے ان ہڈیوں پر گوشت پوست چڑھایا۔

۷۔ ثُمَّ اَنْشَانَاهُ خَلْقًا اٰخَرَ ط فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ

(المومنون ۲۳: ۱۲-۱۴)

پھر ہم نے اسے (تدریجا مختلف مرحلوں میں سے گزار کر) ایک نئی صورت تخلیق عطا کی۔ پس اللہ بڑی برکت والا ہے۔ وہی سب سے بہتر بنانے والا ہے۔

ان آیات میں انسانی تشکیل اور ارتقاء کے سات مراحل کا ذکر ہے۔ جن میں سے پہلے کا تعلق اس کی کیمیائی تشکیل سے ہے اور بقیہ چھ کا اس کے بطن مادر کے تشکیلی مراحل سے مذکورہ بالا آیات میں بیان کردہ انسانی ارتقاء (Developmental Stages of Human Embryo) کے مراحل درج ذیل ہیں۔

۱۔ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ Extract of Clay (Sulalah)

۲۔ نُطْفَةً Spermatic Liquid of Sperm (Nutfah)

۳۔ عَلَقَةً Hanging Mass Clinging to the Endometrium of the Uteris (Alaqah)

۴۔ مضغہ Chewed Lump of Chewed Substance(Mudghah)

۵۔ عظام Skeletal system (Ezam)

۶۔ لحم Muscular System (Lahm)

۷۔ خلق اخر New Creation (Khalq-i-Akhar)

پھر اس تخلیق میں باری تعالیٰ نے نظام سماعت کو نظام بصارت اور نظام عقل و فہم پر مقدم رکھا ہے ارشاد فرمایا گیا:

ثُمَّ سَوّٰاهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ (السجدہ ۳۲: ۹)

پھر اس کو (اعضا جسمانی کے تناسب سے) درست کیا اور اس میں اپنی طرف سے جان پھونکی اور تمہارے لئے (سننے اور دیکھنے کو) کان اور آنکھیں بنائیں اور

(سوچنے سمجھنے کے لئے) دماغ مگر تم کم ہی
(ان نعمتوں کی اہمیت اور حقیقت کو سمجھتے
ہوئے) شکر بجالاتے ہو۔

اسی طرح دوسرے مقام پر ارشاد ربانی ہے:

| | |
|---|---|
| اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا (الدھر ۷۶:۲) | بے شک ہم نے انسان کو مخلوط نطفے سے پیدا کیا۔ جسے ہم مختلف حالتوں میں پلٹتے ہیں۔ پھر ہم اس کو سننے والا (اور) دیکھنے والا (انسان) بنادیتے ہیں۔ |

یہاں بھی اس امر کی صراحت ہے کہ انسانی ایمبریو (Embryo) کی نشوونما میں انسانی کانوں کے نظام کو پہلے وجود میں لایا جاتا ہے اور آنکھوں وغیرہ کو بعد میں۔

اسی حقیقت کی تصریح اور تائید آج ایمبریالوجی (Embryology) کی جدید تحقیق نے کردی ہے۔ بقول ڈاکٹر کیتھ مور

Premordia of the internal ears appears before the beginning of the eyes and the brain (the site of understanding) differentiates last. This part of Sura 32:9 indicates that special senses of hearing, seeing and feeling develop in this order, which is true.

یہ وہ حقائق ہیں جنہیں قرآن چودہ سو سال پہلے منظرعام پر لایا اور آج جدید سائنس نے ان کی تصدیق و تائید کردی ہے۔ جس سے باری تعالیٰ کے نظام ربوبیت کی عظمتوں کے ساتھ ساتھ قرآن مجید کی حقانیت اور نبوت محمدی کی صداقت و قطعیت کی ایسی عقلی دلیل بھی میسر آتی ہے۔ جس کا کوئی صاحب طبع سلیم انکار نہیں کرسکتا۔

بطن مادر میں انسان کے حیاتیاتی نشوونما کے یہ مدارج معلوم کرنے کا باقاعدہ سائنسی نظام سب سے پہلے ۱۹۴۱ء میں سٹریٹر (Streeter) نے ایجاد کیا جو اب ۱۹۷۲ء

میں (Orahilly) کے تجویز کردہ نظام کے ذریعے زیادہ بہتر اور صحیح شکل میں بدلا جا چکا ہے۔

مگر قرآن مجید کا اسی صحت ترتیب کے ساتھ آج سے ۱۴ صدیاں قبل ان مدارج کو بیان کرنا جس کی تصدیق آج اناٹومی اور ایمبریالوجی کی جدید تحقیقات کے ذریعے ہوئی ہے ایک ناقابل انکار معجزہ ہے۔

## بچے کا بطن مادر میں تین پردوں میں تشکیل پانا

اسی طرح بطن مادر میں نظام ربوبیت کے محیر العقول کرشموں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ باری تعالیٰ بچے کی حیاتیاتی تشکیل کے یہ تمام مرحلے ماں کے پیٹ میں تین پردوں کے اندر مکمل فرماتا ہے۔ یہ بچے کی حفاظت کا کس قدر خوشگوار اہتمام ہے۔ ارشاد ربانی ہے۔

يَخْلُقُكُمْ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ فِيْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ۝ (الزمر ۳۹:۶)

وہ تمہیں ماؤں کے پیٹ میں تاریکیوں کے تین پردوں کے اندر ایک حالت کے بعد دوسری حالت میں مرحلہ وار تخلیق فرماتا ہے۔ یہی اللہ تمہارا رب (تدریجاً پرورش فرمانے والا) ہے۔ اسی کی بادشاہی (اندر بھی اور باہر بھی) ہے۔ سو اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں پھر تم کہاں بہکے چلے جاتے ہو۔

۱۷ ویں صدی عیسوی میں "Leeuwen Hook" نے مائیکروسکوپ (Microscope) ایجاد کیا۔ صاف ظاہر ہے اس سے پہلے اندرون باطن ان مخفی حقیقتوں کی صحیح سائنسی تعبیر کس کو معلوم ہو سکتی تھی۔ آج سائنس ان پردوں کی حقیقت بھی منظر عام پر لے آئی ہے۔ جس کی رو سے اس امر کی تصدیق ہو چکی ہے کہ واقعہ بطن مادر میں بچے کے یہ ارتقائی مرحلے تین پردوں میں ہی تکمیل پذیر ہوتے ہیں جنہیں قرآن مجید نے ظلمت ثلاث (Three veils of Darkness) کے

ساتھ تعبیر کیا ہے۔ ان کے نام درج ذیل ہیں۔

1- Anterior Abdominal wall 2- Uterine wall

3- Amniochorionic Membrane or Extra Embryonic membranes

قرآن مجید نے ظلمت (Vills of Darkness) کا لفظ استعمال کیا ہے جو Layers کے لئے نہیں بلکہ "Opacities" کے معنی میں مستعمل ہے کیونکہ ہر پردے کے اندر کئی تہیں (Layers) ہیں اس لئے رب کائل نے انہیں ظلمات کے لفظ کے ذریعے واضح فرمایا ہے ظلمات ثلاث کی ایک اور متبادل سائنسی تعبیر بھی درج ذیل ہے۔

1- Chorion 2- Amnion 3- Amniontic Fluid

مگر ڈاکٹر Keith.l Moore کی تحقیق کی رو سے پہلی تعبیر زیادہ صحیح اور مناسب حال ہے۔ یہاں متذکرہ بالا سائنسدان ڈاکٹر مور جو کینیڈا کی یونیورسٹی آف ٹورانٹو (University of Toronto) میں شعبہ اناٹومی کے پروفیسر ہیں کی اصل انگریزی تحریر کا اقتباس درج کیا جاتا ہے۔

# A SCIENTIST'S INTERPRETATION OF REFERENCES TO EMBRYOLOGY IN THE QUR'AN

## Keith L. Moore, Ph.D., F.I.A.C.,

**Statements referring to human reproduction and development are scattered throughout the Qur'an. It is only recently that the scientific meaning of some of these verses has been appreciated fully. The long delay in interpreting these verses correctly resulted mainly from inaccurate translations and commentaries, and from a lack of awareness of scientific knowledge.**

Interest in explanations of the verses of the Qur'an is not new, People used to ask the prophet MOHAMMED all sorts of questions about the meaning of verses referring to human reproduction. The Apostle' s answer form the basis of the Hadith literature.

The translations of the verses from the Qur'an which are interpreted in this paper were provided by sheik Abdul Majid Zendani, a Professor of Islamic Studies in King Abdulaziz University in Jeddah, Saudi Arabia.

"He makes you in the wombs of your mothers, in stages, one after another, in three veils of darkness."

This statement is from Sura 39. We do not know when it was realized that human beings underwent development in the uterus (Womb), but the first known illustration of a fetus in the uterus was drawn by Leonardo da Vinci in the 15th century. In the 2nd century A.D., Galen described the placenta and fetal membranes in his book "On The Formation of the Foetus." Consequently, doctors in the 7th century A.D. likely knew that the human embryo developed in the uterus. It is unlikely that they knew that it developed in stages, even though Aristotle had described the stages of development of the chick embryo in the 4th century B.C. The realization that the human embryo develops in stages was not discussed and illustrated until the 15th century.

After the microscope was discovered in the 17th century by Leeuwenhook, descriptions were made of the early stages of the chick embryo. The staging of human embryos was not described until the 20th century. Streeter (1941) developed the first system of staging which has now been replaced by a more accurate system proposed by O`Rahilly (1972).

"The three veils of darkness" may refer to: (1) the anterior abdominal wall; (2) the uterine wall; and (3) the amniochorionic membrane (Fig. 1). Although there are other interpretations of this statement, the one presented

بھی ہوتی ہے جسے امام احمد اور ترمذی نے روایت کیا ہے۔ (المظہری ۹: ۳۳۳)
۴۔ کائنات ارض و سماء کی تخلیق تدریجاً عمل میں آئی۔
۵۔ کائنات کی تخلیق کا تدریجی عمل
(Evolutionery process of the creation)
چھ ایام (ادوار) پر مشتمل ہے۔
۶۔ کائنات ارض و سماء کے جملہ امور ایک باقاعدہ نظام کے تابع ہیں جو باری تعالیٰ کے حکم اور قدرت سے قائم اور رواں دواں ہے۔
۷۔ اس کی تدبیر (Divine Planning) کائنات کے پورے نظام کو ایک مقصد اور نظم کے تحت مربوط اور منظم کرتی ہے جس کے نتیجے میں جملہ امور اس طرح انجام پاتے ہیں کہ کوئی وجود اس ضابطہ قدرت سے انحراف نہیں کر سکتا۔
۸۔ کسی چیز کا زمین میں داخل ہونا اس میں سے خارج ہونا' نیچے سے اوپر جانا' اوپر سے نیچے اترنا' کسی کا باقی رہنا اور ختم ہو جانا۔ الغرض یہ سب کچھ اسی کے قائم کردہ نظام اور اس کے جاری کردہ قوانین کے مطابق ہے۔

## چھ ایام سے کیا مراد ہے؟

ان تمام نتائج کو سامنے رکھتے ہوئے ہیں قرآن مجید ہی سے اس امر کو متعین کرنا ہے کہ کائنات ارض و سماء کی تدریجی تخلیق کے ضمن میں جن چھ ایام کا ذکر آیا ہے ان سے مراد کیا ہے۔ اگر یہ گمان کیا جائے کہ یہاں یوم سے مراد وہی دن ہے جو سورج کے طلوع و غروب کے ساتھ قائم ہے اور چھ ایام سے مراد ہفتہ سے جمعہ تک کے معروف دن ہی ہیں تو یہ درست نہیں اس لئے کہ بات زمین اور آسمان اور ان کے مابین ساری کائنات کی تخلیق سے متعلق ہو رہی ہے جس میں سورج چاند اور زمین وغیرہ کی اپنی تخلیق بھی شامل ہے صاف ظاہر ہے جب سورج' چاند اور زمین کی تخلیق خود عمل میں نہیں آئی تھی تو طلوع و غروب آفتاب کا نظام کہاں موجود تھا اور جب سورج کے طلوع و غروب کا نظام ابھی معرض عمل میں نہیں آیا تھا تو ہمارے حساب کے مطابق

معروف معنوں میں دنوں اور ہفتوں کی گنتی کا بھی کوئی تصور نہ تھا۔ بنابریں جب کائنات ارض وسما کے اس سلسلہ تخلیق کی مدت کو معروف معنی میں 24/24 گھنٹوں پر مشتمل چھ دنوں پر محمول نہیں کیا جا سکتا۔ تو پھر سوال پیدا ہوتا ہے کہ چھ ایام سے مراد کیا ہے؟ جواب بالکل واضح ہے کہ یوم سے مراد ایک دور (Period/Era) ہے جو ایک غیر معینہ طویل مدت (A Long span of time) پر مبنی ہے اور ستہ ایام سے مراد چھ ادوار تخلیق (Six periods of creation) ہیں۔

قرآن مجید نے بھی یوم کے لفظ کو مختلف طویل مدتوں کے بیان کے لئے استعمال کیا ہے ارشاد ایزدی ہے۔

يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَاءِ اِلَى الْاَرْضِ ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ (السجدہ ۳۲:۵)

وہی آسمان سے زمین پر ہر کام کی تدبیر فرماتا (یعنی کائنات پست وبالا کا سارا نظام اس کے امر کے تابع چلتا ہے) پھر یہ (درجہ بدرجہ) اس کے پاس پہنچ جائے گا ایک ایسے دن میں جو تمہارے شمار کے مطابق ایک ہزار سال کا ہو گا۔

اس آیت کریمہ میں ہمارے نظام شمسی کے حساب کے مطابق ایک ہزار سال کی مدت کو ایک یوم سے تعبیر کیا جا رہا ہے۔ اسی طرح دوسرے مقام پر پچاس ہزار سال کی مدت کے لئے یوم کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ ارشاد ربانی ہے۔

تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ (المعارج ۷۰:۴)

(یہ وہ وقت ہو گا جب) فرشتے اور جبریل اس کی طرف عروج کریں گے (اور یہ عذاب) اس دن ہو گا جس کا اندازہ (دنیا کے) پچاس ہزار (۵۰۰۰۰) سال کا ہے۔

ان آیات مبارکہ سے یہ امر طے پا گیا کہ تخلیق ارض وسماء کے ذکر میں جن چھ ایام کا بیان آیا ہے ان سے مراد چوبیس گھنٹوں کی مدت پر مشتمل ایام نہیں بلکہ خود قرآنی تصور یوم کے تحت غیر محدود طوالت پر مبنی مدت کا ایک دور (Period) ہے جو لاکھوں کروڑوں اربوں برس پر بھی مشتمل ہو سکتا ہے کیونکہ قرآن مجید نے اس یوم کے

لئے کوئی خاص مدت مقرر نہیں فرمائی۔ جب ایک جگہ ہزار اور دوسری جگہ پچاس ہزار سال کو یوم قرار دیا گیا ہے تو معلوم ہوا کہ اسی لفظ یوم کا اطلاق کئی لاکھ اور کروڑ برس پر بھی ہو سکتا ہے۔ بہرحال چھ ایام سے مراد تخلیق کائنات کے چھ ادوار (Sex periods of creation) ہیں۔

ہمارے اس موقف کی تائید مفسرین میں سے امام ابوالسعود العمادی ۹۵۱ھ نے بھی کی ہے۔ سورہ یونس ۱۰:۳ کے تحت لکھتے ہیں۔

فی ستہ ایام۔ ای فی ستہ اوقات فان النفس الیوم الذی ھو عبارۃ عن زمان کون الشمس فوق الارض مما لایتصور تحققہ حین لاارض ولاسماء (تفسیر ابی السعود ۲:۱۱۸)

چھ دنوں میں۔ یعنی چھ اوقات وادوار میں کیونکہ وہ دن جو سورج کے زمین پر طلوع ہونے سے عبارت ہے۔ اس کا تحقق ہی ممکن نہیں کیونکہ اس وقت زمین و آسمان موجود ہی نہ تھے۔

صاف ظاہر ہے ایسی صورت میں یوم سے مراد کوئی مدت اور زمانہ ہی لیا جائے گا۔ امام راغب اصفہانیؒ نے بھی اس کی تصریح کی ہے۔ فرماتے ہیں۔

الیوم یعبر بہ عن وقت طلوع الشمس الی غروبھا وقد یعبر بہ عن مدۃ من الزمان ای مدۃ کانت (المفردات: ۵۵۳)

یوم سے مراد ایک تو سورج کے طلوع سے غروب تک کا وقت ہے اور دوسرے اس سے مراد کسی بھی زمانے پر مشتمل مدت ہے خواہ وہ جتنی بھی ہو۔

علامہ آلوسیؒ سورہ یونس کی آیت میں "ستہ ایام" کے تحت فرماتے ہیں:

ولایمکن ان یراد بالیوم الیوم المعروف لانہ کما قیل عبارۃ عن کون الشمس فوق الارض وھو مما لایتصور تحققہ حین لاارض ولاسماء (روح المعانی ۱۱:۶۴)

یہاں یوم سے مراد معروف معنی میں دن نہیں ہو سکتا کیونکہ وہ جیسا کہ کہا جاتا ہے زمین پر سورج کے طلوع ہونے سے عبارت ہے اور وہ ممکن ہی نہیں کیونکہ اس وقت نہ زمین تھی نہ آسمان (اور نہ طلوع آفتاب کا کوئی تصور)

[illegible]

## تصورِ تخلیق کے عناصرِ اربعہ

[illegible] درج ذیل ہیں۔

۱۔ تخلیق کائنات کا آغاز ایک تخلیقی وحدت (Primary Single Mass) سے ہوا اور بعد ازاں اس کی تقسیم کی گئی۔

۲۔ ابتدائے تخلیق میں مادّی حالت (Gaseous State) کی تھی۔

۳۔ زمینی زندگی کا آغاز پانی سے ہوا۔

۴۔ چھ ادوار تخلیق میں زمینی زندگی کے ارتقاء کا چار ادوار پر مشتمل ہونا۔

## ۱۔ تخلیق کائنات کا آغاز ایک تخلیقی وحدت سے ہوا (قرآن اور جدید سائنس)

تصور تخلیق کے عناصر اربعہ میں سے پہلا عنصر یہ ہے کہ کائنات کی تخلیق کا آغاز ابتداء ایک تخلیقی وحدت Primary Single Mass سے ہوا۔ قرآن مجید کا عطا کردہ تصور یہ ہے کہ کائنات کے بالائی اور زیریں حصے (زمین و آسمان) سب کے سب ایک وحدت (Unique Mass) کی طرح باہم پیوست تھے یعنی ایک بلاک (Block) کی طرح تھے۔ بالآخر اس تخلیقی وحدت کو پھوڑا گیا اور مختلف حصے ایک دوسرے سے جدا جدا ہو گئے۔

اس طرح مادی کائنات کے مختلف حصے وجود میں آئے اور اس میں توسیع ہوتی چلی گئی قرآن مجید اس سلسلے میں بیان کرتا ہے۔

اَوَلَمْ یَرَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ کَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا

(الانبیاء ۲۱:۳۰)

کیا کافروں نے اس بات پر نظر نہیں کی (یعنی غور نہیں کیا) کہ کائنات کے سماوی بالائی اور ارضی زیریں طبقات ایک دوسرے کے ساتھ ایک وحدت کی طرح پیوست تھے پھر ہم نے ان کو جدا جدا کر دیا۔

اس آیت کریمہ میں دو الفاظ قابل توجہ ہیں۔

## رتق اور فتق

رتق کا معنی ضم التحام ہے یعنی ایک وحدت (Unit) بن جانا۔ اسے انگریزی زبان میں

"Fusing and binding together to make a homogenous whole"

کہتے ہیں۔

اسی طرح فتق اس کا عکس ہے۔ اس کا معنی ہے **الفصل بین المتصلین**' جڑے ہوئے وجودوں کو پھوڑ دینا اور انہیں علیحدہ علیحدہ کر دینا۔ اسے انگریزی میں

"Action of breaking diffusing and separating"

کہتے ہیں۔

قرآن مجید نے تخلیق کائنات کی نسبت اس اصولی تصور کو چودہ صدیاں (۱۴۰۰ سو سال) پہلے بیان کر دیا تھا اور اہل فکر و دانش کو اس تخلیق کے نظام (Process) میں غور و خوض کرنے کی دعوت بھی دے دی گئی تھی جیسا کہ ارشاد ربانی ہے:

یَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (آل عمران ۳:۱۹۱)

کائنات سماوی و ارضی کی تخلیق میں غور و فکر کرتے ہیں۔

مگر سائنسی تحقیق نے مدتوں کے بعد نیا رخ آج قرآنی حقیقتوں کی طرف موڑا ہے اور تصور تخلیق کائنات کے باب میں اسی نتیجے کی طرف بڑھ رہی ہے جسے قرآن

واشگاف لفظوں میں بہت پہلے بیان کر چکا ہے۔ جدید سائنس میں (Astronomy)
اور (Modern Cosmology) کی تحقیقات نے (Big Bang
Theory) کی شکل میں قرآنی بیان کی تصدیق کی ہے۔ اس کا مختصر پس منظر یہ ہے کہ
نیوٹن (Newton) نے ۱۶۶۷ء میں ایک ہمہ گیر کائناتی کشش کا تصور (Concept
of Universal Gravitation) دیا اور کائنات کی نسبت یہ نظریہ دیا کہ یہ
ساکن Static اور غیر متغیر (Un-Changing) ہے۔ بعد ازاں آئن شائن
(Einstein) نے ۱۹۱۵ء میں نظریہ اضافت (Theory of Relativity)
دیا۔ جس نے مادے، توانائی کشش، زمان اور مکان (Matter, Energy,
Gravity, Space and Time) کے درمیان باہمی تعلق کو واضح کیا اور
نیوٹن کے دیئے ہوئے ساکن کائنات (Static Universe) کے تصور کو رد کیا۔
مگر یہ بھی تخلیق کائنات کی نسبت کوئی نیا تصور نہ دے سکا۔ حتیٰ کہ سائنسدانوں میں
ایڈون ہیبل (Edwin Hubble) ۱۹۵۳ء وہ پہلا شخص تھا جس نے یہ سائنسی
تحقیق پیش کی کہ کائنات غیر متغیر نہیں بلکہ مسلسل وسعت پذیر (Expanding) ہے
اس تحقیق نے نظریہ فتق (Big Bang Theory) کو جنم دیا ہے۔

حال ہی میں ۱۹۶۵ء میں آرنو پنزیز (Arno penzias) اور رابرٹ
ولسن (Robert Wilson) نامی دو امریکی سائنسدانوں نے (Cosmic
Background Radiation) کی دریافت کر کے یہ ثابت کر دیا ہے کہ طبیعی
کائنات کی ابتداء ایک تخلیقی وحدت (رتق) سے ہوئی جسے Minute Cosmic
Egg کا نام دیا گیا ہے جو غیر معمولی توانائی (Energy) کا حامل ایک وجود تھا۔ وہ
اچانک پھٹا تو اس فتق (Explosion) سے کائنات پست وبالا کے مختلف حصے معرض
وجود میں آ گئے۔ اسی سے سب کہکشائیں جو زمینی اور آسمانی طبقات پر مشتمل ہوتی ہیں،
بنیں۔ درج ذیل چار بنیادی قوتیں (Four basic forces) جن سے اجرام
کائنات کا باہمی تعامل عبارت ہے، بھی اسی عمل سے تخلیق ہوئیں۔

1- Gravity

2- Electromagnetism

3- Strong Nuclear Forces

4- Weak Nuclear Forces

نتیجہ کائنات کے زیریں اور بالائی حصے وجود میں آکر وسعت پذیر ہونے لگے اور یہ توسیعی عمل تیزی سے

(Expanding Process at Enormous Speed)

آج تک جاری ہے۔

## توسیع خلق کائنات اور قرآن

(Expanding of Universe and Qur'an)

سائنس نے آج تخلیق کائنات کے باب میں جس توسیعی عمل (Expansion) کے جاری رہنے کا بیان کیا ہے۔ قرآن مجید اس کی صراحت بہت پہلے کر چکا ہے۔ ارشاد رب العزت ہے۔

وَیَخْلُقُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

(النحل ۱۶:۸)

اور وہ اس قدر تخلیق فرماتا رہتا ہے جس کا تمہیں اندازہ ہی نہیں۔

دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا گیا ہے۔

یَزِیْدُ فِی الْخَلْقِ مَا یَشَآءُ

(فاطر ۳۵:۱)

اور وہ کائنات کی تخلیق میں اضافہ فرماتا رہتا ہے جس قدر وہ پسند فرمائے۔

اسی طرح یہ حقیقت ہے کہ اس توسیعی عمل کے ذریعے رب کائنات کے امر کن کے نتیجے میں لحہ بہ لحہ کئی کائناتیں اور مخلوقات معرض وجود میں آتی رہتی ہے جن کی کسی کو بھی صحیح خبر نہیں۔ اقبال" اسی فلسفہ تخلیق کو اپنے الفاظ میں یوں واضح کرتے ہیں۔

یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید
کہ آ رہی ہے دمادم صدائے کن فیکون

## کانتارتقا---ففتقناھما

جدید سائنس نے حالت رتق کے خاتمے اور قرآن مجید کے مطابق فتق (Explosion) کے واقع ہونے کا عرصہ آج سے تقریباً پندرہ ارب سال قبل کا بیان کیا ہے۔ اس سے پہلے کی تفصیل کیا ہے؟ سائنس یہ بیان کرنے سے معذور ہے۔ یہ عقدہ قرآنی اعلان کن فیکون سے ہی کھلتا ہے۔ البتہ جدید سائنس۔ کانتارتقا۔ کی تعبیر میں یہ بتاتی ہے کہ کشش کی ایک غیر معمولی قوت تھی جس نے وجود کائنات کو ایک اکائی اور وحدت کی طرح باہم پیوست رکھا ہوا تھا۔ اسے (Single Unifying Force) کا نام دیا گیا ہے۔ اس میں اچانک تفریق و تقسیم ہو گئی جو ففتقناھما پر منتج ہوئی۔ اس وقت عمل فتق کے فوراً بعد دنیا کے درجہ حرارت (Temperature) کی نسبت یہ اندازہ قائم کیا گیا ہے کہ یہ 100 ارب سنٹی گریڈ یا 180 ارب فارن ہائیٹ سے زیادہ تھا اور اس کے صرف ایک منٹ کے بعد درجہ حرارت گر کر 10 ارب سنی گریڈ یا 18 ارب فارن ہائٹ رہ گیا یاد رہے کہ اس وقت دنیا کا اوسط درجہ حرات 454 فارن ہائیٹ / 270 سنٹی گریڈ ہے جو ممکن حد تک کم سے کم سطح جسے مطلق صفر (Absolute Zero) کہتے ہیں سے صرف زیادہ ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ عمل فتق سے کائنات میں اس قدر حرارت نے جنم لیا جس کا درجہ حرارت آج تک تدریجاً کم ہوتا رہا ہے۔

## اصول تخلیق، خلقی وحدت کی تقسیم اور نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جس طرح ہم مادی اور طبیعی کائنات کی تخلیق میں رتق اور فتق کے عمل میں ایک خلقی وحدت کی تقسیم اور تفریق کے نظام کو دیکھتے ہیں۔ اسی طرح یہ اصول ہمیں اس سے پہلے غیرمادی کائنات کی تخلیق اور اصل ابتدا خلق (Origin of Creation) میں بھی کار فرما نظر آتا ہے۔ جب لوح و قلم، عرش و کرسی اور ملائکہ وغیرہ کی تخلیق عمل میں آئی، تب بھی ان سب کو ایک ہی نورانی وحدت سے متنزع کیا گیا۔ اس نورانی وحدت کا نام نور محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھا۔ جیسا کہ حضرت جابر بن عبد اللہ

انصاری کی روایت سے ثابت ہے۔ انہوں نے حضور نبی اکرم ﷺ سے دریافت کیا:

یارسول اللہ ﷺ بابی انت وامی اخبرنی عن اول شئی خلقہ اللہ تعالی قبل الاشیاء نور نبیک من نورہ فجعل ذالک النور یدور بالقدرۃ حیث شاء اللہ تعالی ولم یکن ذالک الوقت لوح ولاقلم ولاجنہ ولانار ولاملک ولاسماء ولاارض ولاشمس ولاقمر ولاجن ولاانس۔ فلما اراد اللہ ان یخلق الخلق قسم ذالک النور اربعہ اجزاء فخلق من الجزء الاول القلم من الثانی اللوح و من الثالث العرش ثم قسم الجزء الرابع اربعہ اجزاء فخلق من الجزء الاول حملہ العرش ومن الثانی الکرسی ومن الثالث باقی الملائکہ ثم قسم الجزء الرابع اربعہ اجزاء فخلق من الاول السموات ومن الثانی الارضین ومن الثالث الجنہ والنار ... (الحدیث)

(مصنف عبدالرزاق بحوالہ قسطلانی' ۹:۱)

(ترجمہ از مولانا اشرف علی تھانوی نشر الطیب: ۱۴)

یارسول اللہ ﷺ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں مجھ کو خبر دیجئے کہ سب اشیاء سے پہلے اللہ تعالٰی نے کون سی چیز پیدا کی۔ آپ نے فرمایا اے جابر! اللہ تعالٰی نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے (نہ بایں معنی کہ نور الٰہی اس کا مادہ تھا بلکہ اپنے نور کے فیض سے) پیدا کیا۔ پھر وہ نور قدرت الیہ سے جہاں اللہ تعالٰی کو منظور ہوا سیر کرتا رہا اور اس وقت نہ لوح تھی نہ قلم تھا' اور نہ بہشت تھی اور نہ دوزخ تھا اور نہ فرشتہ تھا اور نہ آسمان تھا اور نہ زمین تھی اور نہ سورج تھا اور نہ چاند تھا اور نہ جن تھا اور نہ انسان تھا پھر جب اللہ تعالٰی نے مخلوق کو پیدا کرنا چاہا تو اس نور یعنی نور محمدی ﷺ کے چار حصے کئے۔ ایک حصے سے قلم پیدا کیا۔ دوسرے سے لوح اور تیسرے سے عرش پھر چوتھے کے چار حصے کئے۔ ایک سے حاملان عرش کو پیدا کیا' دوسرے سے کرسی اور تیسرے سے باقی فرشتے' پھر چوتھے کے چار حصے کئے۔ ایک سے آسمان بنائے' دوسرے سے زمینیں' تیسرے سے جنت و دوزخ آگے طویل حدیث ہے۔

وہ غیر معمولی قوت جس نے کشش کے ذریعے وجود کائنات کو ایک وحدت کی طرح پیوست رکھا ہوا تھا حقیقت میں کیا تھی یہ تو ذات باری ہی بہتر جانتی ہے جو ہر شئے کی خالق ہے مگر حدیث مذکور کی روشنی میں اس کی ایک تعبیر یہ بھی سامنے آتی ہے کہ Single Unifying Forceاسی نورانی وحدت یعنی نور محمدی ﷺ کا ہی ایک جزا اثر یا پرتو تھا جس کی بعد ازاں عالم طبیعی کی تخلیق کے لئے تقسیم عمل میں آئی۔

اسی طرح اور بہت سی احادیث سے اس مضمون کی تائید ہوتی ہے جس کی تفصیل آپ نزول سورہ فاتحہ کے باب میں ملاحظہ فرماسکتے ہیں۔

نور محمدی ﷺ کا اس کائنات میں نورانی وحدت کے طور پر موجود ہونا بلکہ اسی سے فضائے کائنات کا معمور ہونا جس کا ذکر ہم آج تک احادیث نبوی اور ائمہ واسلاف کی کتب میں پڑھتے رہے ہیں۔ اب دور حاضر کی سائنسی تحقیقات بھی اسی حقیقت کی طرف بڑھ رہی ہیں۔ صاف ظاہر ہے کہ سائنس نہ تو نور محمدی ﷺ کی حقیقت معلوم کر سکتی ہے اور نہ اس کی ماہیت کا ادراک اس کے دائرہ تحقیق میں ہے۔ مگر جو کچھ اس کی معلومات و تحقیقات (Finding) میں آرہا ہے' اس کی سمت اسی حقیقت کی نشاندہی کرتی ہے۔

۱۹۴۰ء میں George Gamow نامی سائنسدان نے "Big Bang Evidence" کے حوالے سے تحقیق کو یہاں تک پہنچایا ہے۔

"Right after the Big Bang, the Universe was so hot that thermonuclear reactions could occur throughout space. This would mean that the early Universe was filled with high-energy, shortware photons (Particles of light)

P. 382 (Origin of the Universe)

اس کا مطلب یہ ہے کہ ابتدائی کائنات بہت کثیر القوۃ نور کے ساتھ معمور تھی۔

یہ تحقیق اس امر کی تصریح کر رہی ہے کہ کائنات کا ابتدائی اور اولین دور فقط نور سے معمور تھا۔ ہم اس سائنسی بیان کا من وعن متذکرہ بالا حدیث نبوی کے مضمون پر اطلاق نہیں کر رہے۔ اس لئے کہ حقیقت حال اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے۔ فقط یہ واضح کر رہے ہیں کہ سائنس ابتدا تخلیق میں کائنات کے اندر محض نور کے موجود ہونے کو تسلیم کر چکی ہے۔ اس کی ماہیت اور حقیقت کیا تھی؟ (اللہ ورسولہ اعلم) تاہم اس قدر تحقیق کا منصہ شہود پر آنا اسلام اور احادیث نبوی کی حقانیت کی بین دلیل ہے۔

یہ بات واضح طور پر سامنے آتی ہے کہ نظام ربوبیت میں ہر سطح پر عمل تخلیق، خلق وحدت کی تقسیم ہی کے نظام کے تحت وجود میں آیا ہے۔ گویا ہر جگہ ایک ہی اصول تخلیق کار فرما ہے۔ یہی اس کی توجہ کی معروضی اور مشاہداتی دلیل ہے۔ رحم مادر میں انسانی تخلیق کا عمل بھی اسی اصول کے تابع ہوتا ہے جس کی تفصیل ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ ارشاد ربانی ہے:

يَا اَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّ خَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً (النساء، ۴:۱)

اے لوگو! اپنے رب سے ڈرتے رہو جس نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا۔ پھر اس سے اس کا جوڑا بنایا۔ پھر ان دونوں میں سے بہت سے مرد و عورت (پیدا کئے اور) پھیلا دیے۔

## قرآنی صداقت کی ایک اور ایمان افروز تائید

## سائنسی تحقیق اور ثبوت قیامت

جہاں قرآن مجید نے طبیعی کائنات کی تخلیق کی نسبت چند اہم حقائق بیان کئے ہیں وہاں اس کے اختتام کی بعض خصوصی علامات کا بھی ذکر کیا ہے جن کی تائید و تصدیق مکمل طور پر جدید سائنس کے ذریعے ہو رہی ہے ہم پہلے جدید سائنس کی تحقیقات و اکتشافات کا خلاصہ درج کرتے ہیں تاکہ اصل تصور واضح ہو جائے۔ یہ امر ذہن نشین رہے کہ دور حاضر کے سائنس دانوں کی رائے میں اس مادی اور طبیعی کائنات (Physical Universe) کا آغاز اجرام ارضی و سماوی کی تخلیق و تقسیم کے جس

عمل سے ہوا وہ آج سے تقریباً پندرہ ارب برس پہلے رونما ہوا اور اس کا اختتام اس وقت سے تقریباً اسی (۸۰) ارب برس بعد (یعنی آج سے پینسٹھ ارب سال بعد) ہو گا۔ یہ پہلو بھی قابل توجہ ہے کہ سائنس آغاز عالم کو "Explosion" کے ذریعے تسلیم کرتی ہے اور خاتمہ "Collision" کے ذریعے اس تحقیق کی تلخیص ملاحظہ ہو۔

# BEGINNING WITH A BANG

**Most astronomers now believe that the universe started with a gigantic explosion-the Big Bang-about 15 billion years ago (in any case, between 13 and 20 billion year ago). According to the theory, a "Minute cosmic egg" of immeasurable energy exploded, Matter, gravity, and electromagnetism were created in the unimaginable blast, galaxies formed, and the universe began to expand at enormous speed, as it is still doing today.**

**Two other concepts have been proposed to explain the birth of the universe: the Oscillating Universe and the Steady State.**

## Oscillating Universe

**The big Bang idea is taken a step further by the Oscillating Universe theory. The present expansion, it says, will be followed by a contraction, brought on by the force of gravity. The outward- speeding galaxies will slow and stop, like balls tossed straight up in the air, then fall back toward the center. Finally, they will collide, triggering a new Big Bang; the cycle is repeated about once every 80 billion years.**

**Most scientists believe that the universe will continue to expand, but that at a certain point, matter will collapse into huge black holes. Hydrogen and helium, which today constitute most of the universe, will be used up in thermonuclear fire of stars, about $10^{12}$ years from now. No new stars will be born, and the universe will consist of dead stars, meteoroids, rocks, and other cosmic debris.**

# Beyond the ultimate black holes

**Eventually, after trillions of years have passed, two stars within a galaxy will collide with enough energy to kick one of the stars out of the galaxy. The other stars remaining in the galaxy will fall into a lower energy orbit closer to the center of the galaxy. Then, owing to the emission of gravitational radiation, these stars will fall into the galaxy's center, coalescing into one huge black hole.**

**When the universe is $10^{27}$ years old, it will consist of huge black holes surrounded by dead stars. After more time, entire galaxies will spiral toward each other and collapse into supergalactic black holes. Eventually, after about $10^{106}$ years, these black holes will evaporate in burst of particles and radiation equal to the explosion of a billion 1-megaton H-bombs.**

**(Book of Facts Reader's Digest, 1987) "Facts about the Universe"**

تخلیق کائنات کے بعد اس کی مسلسل توسیع وارتقاء اور بالآخر اس کے انجام کے بارے میں موجودہ سائنسی تحقیق "Oscillating Universe Theory" کی شکل میں سامنے آئی ہے جو درج ذیل امور واضح کرتی ہے۔

۱۔ وسعت پذیر کائنات بالاخر سکڑنا شروع ہو گی۔ کہکشائیں (Galaxies) مزید پھیلنے کی بجائے اپنے مرکز کی طرف سکڑنے لگیں گی حتی کہ ایک دوسرے سے ٹکرا جائیں گی۔

۲۔ یہ ٹکراؤ "Collision" ایک بہت بڑے دھماکے پر منتج ہو گا۔ یہ بھی پہلے کی طرح ایک "Big Bang" ہو گا جس کا عرصہ اس وقت سے تقریباً ۶۵ ارب سال بعد کا بیان کیا گیا ہے۔ (واللہ ورسولہ اعلم)

۳۔ مادی طبقات سکڑ جائیں گے۔ ان کا مادہ دفعہ "Collapse" ہو جائے گا۔ ان کی کشش ثقل اتنی بڑھ جائے گی کہ ایک دوسرے کو کھینچ لیں گے اور اس طرح یہ ایک دوسرے سے ٹکرانے لگیں گے اور یہ سب بے نور ہو جائیں گے۔ جنہیں

Huge Black Holes کہا گیا ہے۔

۴۔ کہکشاؤں کے ستارے آپس میں ٹکرا کر ایک دوسرے کو کہکشاؤں سے باہر گرا دیں گے۔ حتیٰ کہ اسی عمل کے نتیجے میں کہکشائیں بھی آپس میں چکرانے لگیں گی اور بالآخر ٹکرا کر پاش پاش ہو جائیں گی۔

۵۔ ستاروں میں ہائیڈروجن (Hydrogen) اور ہیلیم (Helium) جن سے روشنی ہوتی ہے۔ خرچ ہو کر ختم ہو جائیں گی اور یہ سب بے نور ہو جائیں گے۔

۶۔ بعد ازاں یہ "Huge Black Holes" (سکڑے ہوئے سیاہ مادے) بھی بخارات کی طرح ذرات بن کر (ریزہ ریزہ ہو کر) منتشر ہو جائیں گے۔

## مذکورہ سائنسی حقائق قرآن و حدیث کی روشنی میں

اس امر میں تو شک کی کوئی گنجائش ہی نہیں کہ قرآن و حدیث کا بیان موجودہ سائنسی تحقیق سے چودہ صدیاں پہلے ہمارے پاس آچکا ہے۔ اب ہم اس کا جائزہ لیتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ سائنسی تحقیق جوں جوں حد بلوغ کو پہنچے گی توں توں قرآن و حدیث اور اسلام کے حقائق کا انکار ہر ذی علم کے لئے عملاً ناممکن بنتا جائے گا کیونکہ اختتام عالم کے حوالے سے قرآن یہی کچھ اپنے انداز میں پہلے بیان کر چکا ہے۔ ملاحظہ ہو

۱۔ كَلَّآ إِذَا دُكَّتِ الْأَرْضُ دَكًّا دَكًّاO (الفجر ۸۹:۲۱)

ہاں ہاں' جب زمین ٹکرا کر پاش پاش کر دی جائے گی۔

یہ "Collision" اور "Big Bang" کا بیان ہے۔

۲۔ إِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْO وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْO (الانشقاق' ۸۴:۱۔۲)

جب آسمان شق ہو جائے گا (یعنی پھٹ جائے گا) اور وہ اپنے رب کا حکم بجا لائے گا اور اسے سزاوار بھی یہی ہے۔

۳۔ إِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْO وَإِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ (الانفطار' ۸۲:۱۔۲)

جب آسمان یعنی سب سماوی طبقات پھٹ جائیں گے اور جب ستارے جھڑ کر گر جائیں گے۔

یہ کہکشاں' ستاروں اور سیاروں کے باہم ٹکرا جانے اور "Collapse"

ہو کر "Huge Black Holes" میں بدل جانے اور ستاروں کے کہکشاؤں سے یا ہر گر جانے کا بیان ہے۔

۴۔ اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ (التکویر' ۸۱:۱-۲)
جب سورج لپیٹ دیا جائے گا اور جب تارے (بے نور ہو کر) جھڑ پڑیں گے۔

اس میں سورج چاند اور ستاروں کی روشنی کے ختم ہو جانے اور ان کے ٹکرا کر گر پڑنے کا بیان ہے۔

۵۔ فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ وَاِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ (المرسلات' ۷۷:۸-۹)
پس جب ستارے بے نور ہو جائیں گے اور جب آسمان پھٹ جائے گا (اور اس میں جھروکے سے نظر آنے لگیں گے) اور جب پہاڑ (ریزہ ریزہ ہو کر) اڑتے پھریں گے۔

ان امور کی تصریح حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ایک حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

الشمس والقمر مکوران یوم القیامہ (صحیح البخاری' ۱:۴۵۴)
قیامت کے دن سورج اور چاند بے نور ہو کر آپس میں ٹکرا جائیں گے۔

شارحین حدیث نے مکوران کے مختلف معانی بیان کئے ہیں۔

یجمعان و یلفان کما یلف العمامہ (حاشیہ صحیح البخاری' ۱:۴۵۴)
(دونوں آپس میں مل جائیں گے اور ایک دوسرے پر اس طرح چڑھ جائیں گے جیسے عمامہ کے بل اسے انگریزی میں Overlapping اور Colliding کہتے ہیں۔

ذاهبا الضوء والمراد ان السموات والارض یجمعان
ان کی روشنی ختم ہو جائے گی محض سورج اور چاند ہی نہیں بلکہ جملہ سماوی طبقات یعنی سب کہکشائیں آپس میں مل جائیں گی یعنی ٹکرا جائیں گی۔

**حاشیہ نمبر ۹: مکوران یوم القیامہ والمراد ان السموات والارض یجمان وبلفان کما یلف العماسہ** (صحیح البخاری' ۱: ۴۵۴)

۶۔ اسی طرح حضرت مقدادؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

**تدنی الشمس یوم القیامہ من الخلق حتی تکون منھم کمقدار میل** (صحیح المسلم' ۲: ۳۸۴) (مشکوۃ المصابیح: ۴۸۳)

قیامت کے دن سورج مخلوق (زمین) کے اس قدر قریب آ جائے گا کہ درمیان میں فقط ایک میل کا فاصلہ رہ جائے گا۔

یہ ٹکرا جانے سے پہلے کی حالت کا بیان ہے۔ اسی قرآن مجید میں ارشاد فرمایا گیا۔

**یَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَیْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ** (ابراہیم' ۱۴: ۴۸)

اس دن یہ زمین (باقی نہ رہے گی اور) اور دوسری زمین (یعنی میدان حشر) سے بدل دی جائے گی۔ اور (تمام) آسمان بھی بدل دیئے جائیں گے یعنی اس حال میں باقی نہ رہیں گے۔

**تبدل الارض** سے مراد اس دنیا کا اپنی موجودہ صورت میں باقی نہ رہنا ہے جیسا کہ پیچھے اس کے۔ ٹکرا کر پاش پاش ہو جانے کا بیان آیا ہے۔ حضرت عائشہ سے مروی درج ذیل حدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔ آپ فرماتی ہیں۔

**۸۔ سالت رسول اللہ ﷺ عن قولہ عزوجل یوم تبدل الارض غیر الارض والسموات فاین یکون الناس یومئذ یا رسول اللہ فقال علی الصراط** (صحیح المسلم' ۲: ۳۷۱) (مشکوۃ المصابیح: ۴۸۲)

میں نے رسول اللہ ﷺ سے اس ارشاد الٰہی کہ اس دن یہ زمین ختم کر کے دوسری سے بدل دی جائے گی اور آسمان بھی' کی نسبت سوال کیا کہ پھر اس دن لوگ کہاں ہوں گے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا پل صراط پر۔

اسی طرح امام طیبیؒ اور ملا علی قاری کے مطابق محدثین نے **تبدل السموات**

(آسمانوں کا بدل دیا جانا کا معنی سورج' چاند اور ستاروں وغیرہ کا منتشر ہو جانا اور پھٹ جانا مراد لیا ہے' جیساکہ پہلے واضح ہو چکا ہے۔ اس کا ذکر اس "Theory" کے آخری حصے میں ہے۔

ایک اور مقام پر ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

۹۔ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ
(الزمر' ۳۹:۶۷)

(قیامت کے دن) تمام آسمان (سماوی طبقات کاغذ کی طرح) لپیٹ دیئے جائیں گے (اور وہ سب) اس کے دست قدرت واختیار میں ہوں گے۔

یہاں سب بالائی کائنات' ستاروں اور سیاروں وغیرہ کے Collapse ہو جانے اور باہم ٹکرا جانے کا ذکر ہے۔

حضرت عبد اللہ بن عمر روایت کرتے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا:

۱۰۔ یطوی اللہ عزوجل السموات' یوم القیامہ ثم یاخذ ہن بیدہ الیمنی ثم یقول انا الملک این الجبارون این المتکبرون ثم یطوی الارضین بشمالہ ثم یقول انا الملک این الجبارون این المتکبرون
(صحیح المسلم' ۲: ۳۷۰)
(مشکوۃ المصابیح' ۴۸۲)

قیام کے دن اللہ تعالیٰ سب آسمانی طبقات کو ------ سمیٹ کر ختم کر دے گا۔ پھر انہیں دائیں ہاتھ میں لے کر یعنی تمام بالائی کائنات کو اپنے دست اختیار میں لے کر فرمائے گا۔ میں (ہر شئے پر طاقت اور قدرت رکھنے والا ہوں) آج جابر اور متکبر لوگ کہاں ہیں (جو اپنی نام نہاد حکومت پر گھمنڈ کرتے تھے) پھر تمام زمینوں کو یعنی زیریں کائنات کے تمام اجرام کو سمیٹ کر ختم کر دے گا اور انہیں بائیں ہاتھ میں لے کر اسی طرح ارشاد فرمائے گا۔ میں بادشاہ ہوں' آج جابر اور متکبر لوگ کہاں ہیں۔

ان احادیث میں دائیں اور بائیں ہاتھوں میں لے کر سمیٹ دینے کا ذکر

استعارہ ہے۔ اصل مقصود اسی تصور کو واضح کرنا ہے کہ کس طرح باری تعالیٰ نے نظام قدرت کے تحت زمین و آسمان سورج' چاند' ستارے' کہکشائیں بلکہ سب زیریں اور بالائی کائناتیں آپس میں ٹکرا کر ختم ہو جائیں گی۔

یہاں ایک اور بات قابل توجہ ہے کہ جس طرح سائنس نے اختتام دنیا پر پہلے کی طرح ٹکراؤ (Collision) اور دھماکے (Big Bang) کا ذکر کرتے ہوئے اس عرصہ حیات کو ایک دور (Cycle) قرار دیا ہے اور بالآخر پہلی سی حالت کے لوٹ آنے کی طرف اشارہ کیا ہے۔ اسی طرح قرآن مجید کا بیان ملاحظہ ہو۔ قرآن کا اعلان یہ ہے کہ قیامت کے قریب پھر دخانی حالت (Gasious State) لوٹ آئے گی۔

۱۱۔ فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَأْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ مُّبِينٍ (الدخان' ۴۴:۱۰)

پس اس دن کا انتظار کیجئے جس دن (سارا) آسمان ظاہر دھوئیں Smoke کا روپ دھارے گا۔

یہاں سماوی طبقات کے ٹوٹ پھوٹ کر پھر اسی دخانی حالت (Gasious State) سے بدل جانے کا ذکر ہے۔ جس سے سارا ماحول بھر جائے گا۔ اسے حدیث نبوی میں علامات قیامت کے طور پر اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ حذیفہ بن اسید غفاریؓ حضور نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔

۱۲۔ انها لن تقوم حتى تروا قبلها عشر ايات فذكر الدخان ------ وطلوع الشمس من مغربها (صحیح المسلم' ۲: ۳۹۳) (مشکوۃ المصابیح: ۴۷۲)

قیامت اس وقت تک واقع نہیں ہو گی جب تک اس سے پہلے تم دس نشانیاں نہ دیکھ لو۔ پھر حضور ﷺ نے (مشرق سے مغرب تک محیط) دھوئیں کا ذکر فرمایا--- (اور آگے) سورج کے الٹی سمت سے (مغرب سے) طلوع ہونے کا بھی ذکر کیا۔

حدیث مبارک میں بھی آیا ہے۔

يملا مابين المشرق والمغرب يمكث اربعين يوما وليله

اسی دھوئیں سے مشرق و مغرب تمام اطراف عالم بھر جائیں گے اور مسلسل

دن رات قائم رہے گا۔

بہر حال اس بات کو سمجھنے میں کوئی دشواری نہیں ہو سکتی کہ تمام اجرام ارضی و سماوی ٹکرا جائیں گے تو اس دھماکے سے آگ اور دھوئیں وغیرہ کا پیدا ہونا امر لابدی ہے۔ اس لئے اسی حدیث میں **واخر ذالک نار** (اور اسی کی آخری علامت آگ ہو گی) کا بیان بھی ہے۔ جدید سائنس بھی آگ اور دھوئیں کی اس کیفیت کے پیدا ہونے کا اعتراف کر چکی ہے۔ مزید یہ کہ سورج الٹی سمت (مغرب) سے طلوع ہونے کا معنی بھی یہی ہے کہ وہ کشش (Gravitation) جو ان اجرام کو اپنے اپنے مستقر اور مدار پر مقرر سمت میں گردش پذیر رکھتی ہے جب اس میں کمی بیشی واقع ہو جائے گی تو ان کی حرکت کی سمتیں سب متضاد اور متصادم ہو جائیں گی اور اسی کے نتیجے میں بالآخر سب کچھ آپس میں ٹکرا کر پاش پاش ہو جائے گا۔

یہ بیان قیامت ہے جو اس مادی کائنات کے اختتام کی صورت ہے۔ جسے جدید سائنس نے اپنے انداز میں من وعن تسلیم کر لیا ہے اور اس کی قرآن و حدیث میں مذکور علامتوں کی توجیہہ بھی پیش کر دی ہے۔

## ابتدائے تخلیق میں دخانی حالت کا پایا جانا

عالم طبیعی کی تخلیق اور ارتقاء کے باب میں یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ قرآن مجید نے سماوی طبقات کی تخلیق کے وقت دخانی حالت (Gaseous State) کے پائے جانے کا صراحت کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**ثُمَّ اسْتَوٰى اِلَى السَّمَآءِ وَهِىَ دُخَانٌ**
(حم السجدہ '۴۱:۱۱)

پھر وہ آسمان یعنی کائنات کے بالائی طبقات کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں (Cloud of Hot Gases) تھا۔

## آسمان کی حقیقت

**السماء** کا لفظ **سما یسمو** سے ہے۔ جس کے معنی بلندی کے ہے۔ لغت عرب میں ہے "**سماء کل شی اعلاہ**" (ہر چیز کے اوپر جو کچھ ہے) وہ اس چیز کا سماء ہے۔ لہٰذا

کرہ ارض کے اوپر جس قدر کائنات موجودہ ہے وہ عالم سموات ہے۔

وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً (البقرہ '۲:۲۲) اور اس نے آسمان سے (یعنی کرہ ارض کی بالائی فضا سے) بارش برسائی۔

بنابریں زمین کے اوپر کا طبقہ کائنات عالم طبیعی کی آخری حد تک عالم سماء کہلاتا ہے۔ اس آیت کریمہ میں **استوی** کا لفظ استعمال ہوا ہے جو قابل توجہ ہے۔ **استوی** میں سیدھا کھڑے ہونے کا معنی پایا جاتا ہے۔ اسی وجہ سے **تسویہ** کے معنی کسی چیز کو برابر کرنے' ہموار بنانے اور اسے اعتدال و توازن کے ساتھ قائم کر دینے کے ہیں۔ جب **استوی** کے ساتھ **الی** بطور صلہ آتا ہے تو اس کے معنی توجہ اور ارادہ کرنے کے ہو جاتے ہیں۔ یہاں تخلیق کائنات کے اوائل دور کا تذکرہ کیا جا رہا ہے۔

قرآن مجید سے آسمان کی حقیقت و ماہیت کے بارے میں یہ رہنمائی ملتی ہے کہ یہ کوئی ایسا ٹھوس اور جامد جسم نہیں جس کے آر پار جانا ممکن نہ ہو۔ جیساکہ قدیم فلاسفہ کا خیال تھا اور ہمارے بعض علماء نے بھی یہی تصور کر لیا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ وَهِىَ دُخَانٌ ..... فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ فِىْ يَوْمَيْنِ وَاَوْحٰى فِىْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ (حم السجدہ '۴۱:۱۱-۱۲)

پھر وہ آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں تھا۔ ........ پھر ان اوپر کے طبقات کو دو ادوار میں مکمل سات آسمان بنا دیا اور ہر آسمان میں اسی سے متعلق احکام بھیجے اور ہم نے سب سے نچلے آسمان کو ستاروں سے آراستہ کیا۔

مذکورہ بالا آیت اور اس کے سیاق و سباق سے درج ذیل چند نئے امور سامنے آتے ہیں جنہیں ہم نے پچھلی بحث میں بیان نہیں کیا۔

(۱) باری تعالیٰ نے عالم ارضی کو عالم سماء سے پہلے تخلیق کیا۔ زمین کا آسمانی طبقات سے پہلے تخلیق کیا جانا۔ حضرت عبد اللہ بن عباسؓ سے بھی مروی ہے۔

**قال ان الارض خلقت قبل السماء** (صحیح بخاری)

انہوں نے کہا کہ زمین کی تخلیق آسمان سے پہلے کی گئی۔

بعض علماء کا خیال ہے کہ آسمان زمین سے پہلے تخلیق ہوا۔ جیسا کہ ابن جریر نے حضرت قتادہ سے یہ خیال نقل کیا۔ یہ علماء کہتے ہیں کہ مجرد آسمان یعنی عالم بالا کی تخلیق پہلے ہو گئی تھی۔ مگر اس کی طبقاتی تقسیم اور استواء زمین کے بعد وجود میں آیا۔ جب کہ ائمہ متقدمین و متاخرین میں سے اکثریت کا خیال یہی ہے کہ زمین کی تخلیق پہلے ہوئی اور آسمان کی باقاعدہ صورت گری بعد میں وجود میں آئی۔

یہاں یہ امر پیش نظر رہے کہ اس جگہ ہماری ساری بحث عالم طبیعی "Physical Universe" اور اسی کی تخلیق سے ہے جہاں تک عرش و کرسی، لوح و قلم یا دیگر مابعد الطبیعی عوالم کا تعلق ہے۔ ان کی تخلیق تو بلاشک و شبہ بہت پہلے ہو چکی تھی۔ ان کے زمانہ تخلیق کا تصور بھی چشم خیال کے لئے ناممکن ہے۔

(۲) عالم سماء ابتداء دھواں A Cloud of Hot Gases تھا۔

(۳) پہلے اقتدار الٰہی میں ہر طرف پانی ہی پانی تھا۔ جس سے اٹھنے والے آبی بخارات نے آسمانی دھواں Clestial smoked Clouds تشکیل دیا۔ گویا عالم طبیعی کی تمام بالائی اور زمینی مخلوقات کا آغاز پانی سے ہوا۔ اس امر کی تائید اس آیت قرآنی سے ہوتی ہے۔

وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ وَّ کَانَ عَرْشُهٗ عَلَی الْمَآءِ

(ھود ۱۱: ۷)

اور وہی رب ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ ادوار میں تخلیق کیا اور (اس سے پہلے) اس کا اقتدار پانی پر تھا۔

یعنی تخت اقتدار کے نیچے پانی کے سوا کچھ نہ تھا۔ اس پانی سے باری تعالیٰ نے دخان Clestial Smoke کی صورت میں دھواں اٹھایا اور اس سے عالم سماوی تشکیل دیا۔ سدی ؒ نے ابومالک، ابوصالح، ابن عباس، ابن مسعود اور متعدد دیگر صحابہ سے یہ روایت کیا ہے۔

فلما اراد ان یخلق الخلق اخراج من السماء دخانا فارتفع فوق الماء فسما علیہ فسماہ سماء

(ابن کثیر، ۱:۶۸)

جب اللہ تعالیٰ نے طبیعی مخلوق کو پیدا کرنے کا ارادہ کیا تو پانی میں سے دھواں اٹھایا اور اسے پانی کے اوپر کی فضا میں قائم فرما دیا۔ پھر اس عالم کا نام سماء یعنی آسمان رکھ دیا۔

اس امر کی مزید تصریح ان الفاظ میں بھی کی گئی ہے۔

**ذالک الدخان من تنفس الماء حین تنفس فجعلها سماء** (ابن کثیر' ۱:۶۸)

یہ دھواں (جس کا ذکر قرآن مجید میں تخلیق آسمان کے سلسلے میں آیا ہے) پانی کے بخارات سے بنا تھا جب یہ دھواں (Hot Gases) اوپر اٹھا تو اسی کو آسمان بنا دیا گیا۔

۴۔ اس عالم سماء کو سات محکم طبقات میں تقسیم کیا گیا جیساکہ ارشاد الٰہی ہے۔

**اَلَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰاتٍ طِبَاقًا** (الملک' ۶۷:۳)

جس نے طبق در طبق سات آسمان تخلیق کئے۔

اس کی تفصیل ہم پہلے بیان کر چکے ہیں سات کا عدد خاص بھی ہو سکتا ہے اور اس سے مراد محض عددی کثرت بھی ہو سکتی ہے۔

۵۔ تمام ستارے اور سیارے مثلاً چاند' سورج اور دیگر اجرام فلکی جو عالم افلاک میں چراغوں کی مانند چمک رہے ہیں' پہلے طبقہ آسمانی میں موجود ہیں۔ ان کا مدار آسمان دنیا ہی کے نیچے ہے۔ کوئی ستارہ یا سیارہ پہلے آسمان سے اوپر نہیں۔ یہ تمام سیارگان فلکی باری تعالیٰ کے حکم اور اس کی تدبیر کے مطابق محو گردش ہیں۔ جیساکہ ارشاد ہے۔

**وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرَاتٌۢ بِاَمْرِهٖ** (الاعراف' ۷:۵۴)

اور سورج چاند اور ستارے سب اسی کے حکم کے تابع چل رہے ہیں۔

اسی طرح ارشاد ہے۔

**كُلٌّ فِیْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ** (الانبیاء' ۲۱:۳۳)

ہر ایک اپنے اپنے مدار میں گردش پذیر ہے۔

۶۔ زمین و آسمان پر مشتمل کائنات کی حدود اس نوعیت کی نہیں ہیں کہ ان کو چھوا نہ جا سکے یا ان کے آر پار آنا جانا ناممکن ہو۔ قرآن و حدیث سے یہ امر ہرگز ثابت نہیں کہ انسان آسمانوں کے پار نہیں جا سکتا بلکہ اس کا امکان عقلی و شرعی خود قرآن سے یوں

ثابت ہے۔

| | |
|---|---|
| يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوْا ، لَا تَنْفُذُوْنَ إِلَّا بِسُلْطَانٍ (الرحمان ۵۵:۳۳) | اے جن وانسان کے گروہ اگر تم میں اس قدر طاقت ہو کہ آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نکل جاؤ تو بیشک نکل جاؤ۔ جہاں بھی نکل کر جاؤ گے اسی کی سلطنت و حکومت ہو گی۔ |

اس آیت کریمہ کے مفہوم کا ایک مفاد یہ سمجھنا ہے کہ انسان، زمین و آسمان کے کناروں سے تو باہر نکل سکتا ہے مگر اللہ تعالیٰ کی حکمرانی کی حدود سے نہیں نکل سکتا۔

## سائنس تخلیق سماوی کے باب میں بھی قرآن کی تصدیق کرتی ہے

جدید سائنس نے ابتدائے تخلیق میں دخانی حالت (Gaseous State) کے موجود ہونے کو تسلیم کیا ہے جسے "Primary Nebula" کے تصور کے طور پر پیش کیا گیا ہے۔ جدید سائنسی تحقیق نے Cosmic Blast off کے حوالے سے بیان کیا ہے۔

The fan -shapped ORION NEBULA, which glows in Orion's sword (insct), 1600 light years away from the EARTH, consists of a cloud of hot gases and dust spread out, over at least 30 light years of space.

Origions of the Universe

Reader's Digest (U.S.A 1987, Book of facts, P. 382.

الغرض اس سے بڑا قرآنی معجزہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ ابتدائے کائنات میں زمین سے اوپر کی فضاء میں سولہ سو نوری سالوں کی مسافت پر اس دخانی حالت (Cloud of Hot Gases) کا پایا جانا آج ثابت ہو چکا ہے جس کا بیان قرآن

مجید نے چودہ سو سال پہلے کر دیا تھا اور جس کی تصریح احادیث نبوی میں بھی کر دی گئی تھی۔

## (۳) زمینی زندگی کا آغاز پانی سے ہونا

اس عنصر تخلیق کی وضاحت بھی قرآن نے کر دی ہے۔ جس میں اس امر کی صراحت ہے کہ زندگی کا آغاز پانی سے ہوا ہے بلکہ زیریں اور بالائی کائنات کی تخلیق کے وقت بھی ہر سو پانی ہی پانی تھا۔ ارشاد ربانی ہے۔

وَهُوَ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّ كَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَآءِ (ہود، ۱۱:۷)

اور وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ ادوار میں بنایا اور (اس سے قبل) اس کا تخت اقتدار (Authority) پانی پر تھا۔ یعنی زمین و آسمان کی تخلیق سے پہلے (عالم مادی میں صرف) پانی تھا۔

اس آیت کریمہ سے واضح طور پر پانی کا جملہ مظاہر حیات پر مقدم ہونا ثابت ہوتا ہے۔ ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا گیا ہے۔

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَىْءٍ حَىٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ (الانبیاء، ۲۱:۳۰)

اور ہم نے ہر مظہر حیات کی تخلیق کا آغاز پانی سے کیا۔ کیا وہ (اس حقیقت سے آگاہ ہو کر) بھی ایمان نہیں لاتے؟

اس آیت قرآنی نے بہت بڑی سائنسی حقیقت (Scientific fact) کو بیان کیا ہے جس کی تائید دور جدید کی سائنس نے آج کر دی ہے۔

جیسا کہ ہم پہلے عنصر کے ضمن میں بیان کر چکے ہیں کہ تخلیق ارضی (Origin of the earth) سے تخلیق حیات (Origin of the life) تک کا درمیانی زمانہ جو Azoic era کہلاتا ہے۔ جسے قرآن مجید نے یومین (Two periods) سے تعبیر کیا ہے اور جو زمانہ قبل ظہور حیات ہے۔ یہ پانی (Water) اور پہاڑوں (Mountains and Rocks) کا زمانہ ہے صاف

ظاہر ہے کہ پہاڑوں کا وجود تو زمین کے معرض وجود میں آنے کے بعد ہوا مگر پانی اس وقت سے تھا جب زمین و آسمان پر مشتمل طبیعی کائنات کی تقسیم بھی عمل میں نہیں آئی تھی۔

جب زمین پر زندگی کا آغاز ہوا' جو اربعہ ایام (Four Eras) کے ابتداء کا دور ہے تو اس کے ابتدائی زمانے میں بھی زندگی کے آثار اور مظاہر خشکی (Land) پر نظر نہیں آتے بلکہ صرف پانی (Seas) میں نظر آتے ہیں جدید سائنسی تحقیق نے اس قرآنی امر کو ثابت کر دیا ہے کہ اس دور کے پہلے زمانے (Precam Brian) میں زندگی کے جملہ مظاہر و آثار فقط پانی میں ہی تھے۔ ان کا کوئی وجود خشکی (Land) پر نہ تھا۔ بلکہ دوسرے زمانے (Palaezoic Era) (جسے زندگی کا عہد قدیم (Ancient life) سے تعبیر کیا گیا ہے) میں بھی ابتداء زندگی فقط پانی تک محدود تھی خشکی پر نہ تھی۔

جدید سائنسی تحقیق سے پتہ چلتا ہے کہ اس دور میں Cambrian اور Ordovician کے دونوں عرصوں میں آبی زندگی (Life in sea) ہے۔ خشکی کی زندگی (Life of land) کا کوئی سراغ نہیں ملتا للذا یہ بات سائنسی تحقیق سے بھی پایہ تحقیق کو پہنچ گئی کہ قرآن مجید کا اعلان کہ ہم نے زندگی کے جملہ مظاہر کا آغاز پانی سے کیا حق ہے۔ خشکی پر زندگی کا آغاز Selurian period میں ہوا۔ سب سے پہلے پودے (Plants) جو خشکی پر معرض وجود میں آئے۔

First Tracheophytes یا Vascular Plants ہیں جن کا نام "Hynia, Asteroxylon, Phynia" اور "Pseudo-sporochnus" ہے یہ بغیر پتوں کے تھے اور یہ بھی سمندروں کے کناروں پر اگے۔ یعنی زندگی کی پہلی علامات جو خشکی پر ظہور پذیر ہوئیں وہ بھی پانی سے ہی وجود میں آئیں جبکہ اس وقت تک پانی (Seas) میں زندگی پودوں' کیڑوں' لاروں' مچھلیوں اور دیگر چھوٹے چھوٹے جانوروں کی شکل میں کئی ارتقائی منازل طے کر چکی تھیں۔ پھر اس سے اگلے

عرصے Devonian Period میں زمین کے خشک حصوں پر سبزہ نظر آنے لگا۔ اسی عرصے میں درخت معرض وجود میں آئے اور اسی آخری حصے میں خشکی پر بھی بغیر پروں کے کیڑے مکوڑے Wingless Insects مکڑیاں (Spiders) اور دیگر چھوٹے چھوٹے جانور ظہور پذیر ہوئے۔

اس تاریخ سے اس امر کی مکمل تصدیق ہو جاتی ہے کہ زمینی زندگی کا آغاز پانی سے ہوا۔ یہی وجہ ہے کہ ابتداء سے اب تک زمین (Earth) کا غالب حصہ پانی پر ہی مشتمل ہے۔ (جدید تحقیق کے مطابق زمین کا کل ۲۹ فیصد حصہ خشکی پر مشتمل ہے اور باقی دو تہائی سے بھی زیادہ حصہ پانی ہے) قرآن سورہ الانبیاء میں اس وقت اس حقیقت کا اعلان کر کے جب کوئی اس کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ اسی لئے سوال کر رہا ہے۔

أَفَلَا يُؤْمِنُونَ (الانبیاء، ۲۱: ۳۰)

کیا لوگ قرآن کی صداقت و حقانیت کی ایسی حیرت انگیز علامتیں دیکھ کر بھی ایمان نہیں لائیں گے۔

یہ وہ چیلنج ہے جس کا عالم کفر تک پہنچانا ہماری ذمہ داری ہے مگر یہ اس وقت تک ممکن نہیں جب تک مسلمان علماء و مفسرین خود سائنسی علوم اور تحقیقات سے آگہی حاصل نہ کریں۔ دور جدید کے ان سائنسی حقائق اور انکشافات کو پڑھے سمجھے بغیر قرآن مجید کی عظمت و حقانیت کے ایسے ہی ہزاروں گوشے ہیں جو ہماری نظروں سے اوجھل پڑے ہیں۔

## چھ ادوار تخلیق کے دو تدریجی مرحلے

قرآن مجید کے عمیق مطالعہ سے یہ حقیقت منصہ شہود پر آتی ہے کہ عمل تخلیق کے چھ ادوار بنیادی طور پر دو مرحلوں میں تقسیم کئے گئے ہیں۔

۱۔ مرحلہ ما قبل ظہور حیات

Period Before The Appearance of life

۲۔ مرحلہ مابعد ظہور حیات

## Period After The Appearance of life

پہلا مرحلہ وہ ہے جس میں طبیعی کائنات (Physical World) کی فقط تخلیق عمل میں آئی۔ مگر اس میں زمین پر زندگی کا آغاز اور ظہور نہ ہوا۔ یہ کائنات ارضی میں ظہور زندگی سے پہلے کا مرحلہ ہے۔

دوسرا مرحلہ وہ ہے جس میں زمین پر زندگی کا آغاز ہوا۔ یہ کائنات ارضی میں ظہور زندگی کے بعد کا مرحلہ ہے۔

تخلیق کے کل چھ ادوار کی قرآنی تقسیم یہ ہے کہ دو ادوار (Two Eras) پر مشتمل پہلا مرحلہ ہے اور چار ادوار (Four Eras) پر مشتمل دوسرا مرحلہ' جدید تحقیق کے مطابق سائنسدانوں کا خیال ہے کہ زمین کو معرض وجد میں آئے ہوئے مجموعی طور پر ۴٫۶ بلین سال (4.6 Bilion Years) ہو چکے ہیں (یہ تقریباً چار ارب ساٹھ کروڑ سال کا عرصہ بنتا ہے) حقیقت حال خالق کائنات کو ہی معلوم ہے۔ انسانی علم و تحقیق کی حیثیت اندازے سے بڑھ کر نہیں ہے۔ قرآن مجید اس مسئلے پر اس طرح روشنی ڈالتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ فِی یَوْمَیْنِ وَاَوْحٰی فِیْ کُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا (حٰم السجدہ' ۴۱: ۱۲) | پھر اس نے دو ادوار میں سات آسمان (بالائی طبقات کائنات) بنا دیئے اور (پھر) ہر آسمان (بالائی طبقے) کے احکام اس میں بھیجے۔ |

(یعنی جس سماوی طبقے کے لئے جو قوانین اور ضوابط اس نے مناسب سمجھے مرتب کئے اور جس کو چاہا اسے وہاں بسایا۔ اب وہی بہتر جانتا ہے کہ ان میں کیا کیا مخلوق آباد ہے)

اس آیت کریمہ سے درج ذیل نتائج ماخوذ ہوتے ہیں۔

ا۔ جملہ سموات (سماوی طبقات کائنات) کی تخلیق دو ادوار (یومین) میں ہوئی۔

ب۔ ہر سماوی طبقہ کے لئے اللہ تعالٰی نے اپنی مشیت و حکمت سے جدا جدا قوانین اور ضوابط مرتب فرمائے اور انہی سے ہر آسمان اور بالائی طبقے کا نظام تشکیل پذیر ہوا۔

ج۔ ہر سماوی طبقے میں بعد ازاں اس نے اپنی حکمت و مشیت سے جیسی مخلوق کو چاہا بسا دیا جس کی حقیقت اور تفصیل اسی کو معلوم ہے انسان آج اپنی خلائی تحقیقات کے ذریعے انہی حقائق کو دریافت کرنے میں مصروف نظر آتا ہے۔

۲۔ جملہ سماوی طبقات کی طرح زمین کی تخلیق بھی انہی دو ادوار (یومین) کے اندر ہوئی۔ یہ ظہور زندگی سے پہلے کا وہی مرحلہ ہے جس کا ذکر اوپر تخلیق سماوی کے ضمن میں ہو چکا ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد فرمایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (حم السجدہ ۴۱:۹) | آپ (ان سے) پوچھئے کیا تم لوگ اس ذات کے منکر ہو جس نے دو دنوں (ادوار) میں زمین کو پیدا فرمایا۔ اور تم اس کے ساتھ (دوسروں کو) ہمسر ٹھہراتے ہو؟ وہی تمام کائنات کا پروردگار ہے۔ |

اس آیت کریمہ سے پہلے کی مانند درج ذیل نتائج اخذ ہوتے ہیں۔

ا۔ زمین کی تخلیق بھی سماوی طبقات کے ساتھ انہی دو ادوار (یومین) میں ہوئی۔

ب۔ یہ نظام تخلیق بھی تمہارے رب کائنات کے نظام خلاقیت و ربوبیت کا آئینہ دار ہے جس میں اور کوئی طاقت شریک نہیں۔

جیسا کہ پہلے واضح کیا گیا ہے کہ یہ دو ادوار (Two Eras) زمین کی تخلیق کے اس مرحلے سے متعلق ہیں جو اس پر زندگی کے ظہور سے پہلے (Before Appearance of life) کا ہے۔

جدید سائنس نے قرآن مجید کی بیان کردہ اس حقیقت کی تائید کرتے ہوئے Geologic Time Table کی رو سے اس مرحلے کو Asoic era کہتے ہیں۔ اس عرصے کو سائنس دان تین ہزار ملین سال (3000 Million years) پر مشتمل

قرار دیتے ہیں۔ یہ مدت تقریباً تین ارب سال بنتی ہے بہر حال اس عرصے کی بابت حتما کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ البتہ یہ امر طے شدہ ہے کہ اس کی تخلیق اس ارشاد ربانی سے عمل میں آئی۔

اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنَ (یٰسین ۳۶: ۸۲)

جب وہ کسی شئے کی تخلیق کا ارادہ فرماتا ہے تو اسے ہو جانے کا حکم دیتا ہے پس وہ ہو جاتی / ہونے لگتی ہے۔

چنانچہ امر الٰہی سے معرض وجود میں آ جانے کے بعد ابتداء زمین ایک طویل عرصہ تک اسی قابل نہ تھی کہ اس میں زندگی کا آغاز ہو سکے۔ جب اذن الٰہی سے اسے اس قابل بنا دیا گیا تو اس کے نئے عرصہ حیات کا آغاز ہوا۔ یہ مرحلہ ظہور حیات ہے۔

## مرحلہ مابعد ظہور حیات

## Period after the appearance of life

حیات ارضی کا دوسرا مرحلہ چار ادوار میں منقسم ہے۔ قرآن مجید کا ارشاد ہے:

وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَبٰرَكَ فِيْهَا وَقَدَّرَ فِيْهَآ اَقْوَاتَهَا فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ (حم السجدہ ۴۱: ۱۰)

اور اس نے زمین میں اوپر سے بھاری پہاڑ نصب کئے اور اس کے اندر بڑی برکت رکھی۔ (بقا اور نشوونما کی بڑی قوتیں رکھ دیں) اور اس میں بسنے والی مخلوق کے لئے سامان معیشت و نشوونما مقرر کیا (یہ سب کچھ اس نے چار ادوار میں کیا)

یہ بات اہل اسلام کے لئے یقیناً قوت ایمانی کا باعث ہے کہ زمینی زندگی کے ان چار ادوار کے قرآنی بیان کی آج دور جدید کی سائنس نے مکمل تائید و تصدیق کر دی ہے۔ جدید سائنس نے بھی زمین پر ظہور حیات کے بعد تخلیق و ارتقاء کے چار ادوار (Four Eras) بیان کئے ہیں جو درج ذیل ہیں۔

1. Proterozoic Era (Precambrian)

2. Palaeozoic Era (Ancient Life)

3. Mesozoic Era (Middle Life)

4. Cainozolic Era (Modern Life)

## I - Proterozoic Era یوم الثالث

یہ دور Precambrian کہلاتا ہے۔ اس میں زمینی زندگی چار ابتدائی آثار کی شکل میں نمودار ہوئی۔

1- First Life Cells 2- Monera

3- protista 4- Metazoa

## (۲) Palaeozoic Era یوم الرابع

یہ دور قدیم کی زندگی (Ancient life) کہلاتی ہے یہ دور مزید درج ذیل حصوں (Periods) میں تقسیم کیا گیا ہے۔

i- Cambrian ii-Ordovician iii-Silurian

v- Carboni Ferous iv- Dvonian vi- Permian

## (۳) Mesozoic Era یوم الخامس

یہ زندگی کا وسطانی دور ہے۔ جسے Middle Life کہتے ہیں اس کے درج ذیل تین حصے (Periods) ہیں۔

i- Triassic ii- Jurassic iii- Cretaceous

## (۴) Cainozoic Era یوم السادس

یہ زندگی کا جدید دور ہے۔ جسے (Modern Life) کہتے ہیں۔
سائنسدانوں کے نزدیک اس دور کے آغاز کو تقریبا ساڑھے سات کروڑ سال

(7,50,00,000) گزر چکے ہیں۔ (واللہ اعلم بالصواب) اس کی تقسیم مزید درج ذیل حصوں (Periods) میں کی گئی ہے۔

i- Paleocene    ii- Eocene    iii- Oligocene

iv- Miocene    v- Pliocene    vi- Pleistocene

vii- Holocene

## یوم السادس کے انسان کی شان امتیاز

اس آخری حصے (Period) کو جس میں ہم رہ رہے ہیں سائنسی اصطلاح کے مطابق "Age of Mammals and Birds" (جانوروں اور پرندوں کا زمانہ کہتے ہیں۔

ڈارون کے نظریہ ارتقاء (Darwin's Theory of evolution) جس سے ہم ہرگز متفق نہیں ہیں' کے مطابق چونکہ انسان کا تعلق بھی بعض دیگر جانوروں (Animals) کی طرح Mammals ہی کے گروپ سے ہے اور یہ نظریہ انسان کو ایک الگ مخلوق (Separate Creation) تصور کرنے کے بجائے بعض دوسرے جانوروں (Apes) ہی کی ارتقائی شکل گردانتا ہے جس کی تفصیل کے مطابق انسان کا تعلق درج ذیل انواع' اجناس اور اقسام سے ہے۔

1. Phylum ------ Chordata
2. Sub Phylum ------ Vertebrata
3. Class ------ Mammalia
4. Order ---- Primate
5. Superfamily ----- Hominoid
6. Family ---- Hominid
7. Genus ----- Homo

8. Species ----- Homo Sapiens

اس لئے اس دور کو فقط "Age of Mammals and Birds" قرار دیا گیا ہے اور انسان کا الگ سے ذکر نہیں کیا گیا۔ مگر یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ قرآن مجید نے انسان کو خلق آخر (A Distin Guished Creation) قرار دیا ہے اور پھر اسے شان "احسن تقویم" (The Best Make) کے ساتھ نوازا ہے۔ اس لئے ہم اس دور کو فقط جانوروں اور پرندوں کا دور کہنے کے بجائے ترتیب تخلیق کے اعتبار سے of Animals, Birds and Humans Age (جانوروں اور پرندوں اور انسانوں کا دور کہیں گے جس سے یہ واضح ہو کہ کرہ ارض پر ظہور حیات کے بعد مختلف ادوار میں جس قدر مخلوقات معرض وجود میں آتی ہیں۔ انسان (Man) ان سب میں سے آخری، اعلیٰ اور اکمل (Last Superior and perfect) ہے چونکہ ان تینوں مخلوقات۔ جانوروں (Animals) پرندوں (Birds) اور انسانوں (Humans) کی تخلیق کا زمانہ ایک ہی ہے جو Modern Life کا دور آخر ہے اس لئے قرآن مجید نے سائنس کے مفروضے سے مختلف مگر زیادہ جامع اور اٹل بات کی ہے اور اسے Age of animals Birds and Humans قرار دیا ہے اور تینوں کا ذکر بیک وقت ان الفاظ میں کیا ہے۔

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا طَائِرٍ يَطِيرُ بِجَنَاحَيْهِ إِلَّا أُمَمٌ أَمْثَالُكُمْ

(الانعام ۶:۳۸)

اور زمین پر چلنے والے جانور (Animals) اور دو بازؤوں سے اڑنے والے پرندے (Birds) ہر ایک تمہارے ہی جیسی یعنی انسانوں (Humans) کی طرح الگ مخلوق (Group) ہے۔

ہم (Mammals) وغیرہ کی اصطلاحات اور ان کی جزوی تفصیلات میں

پڑے بغیر یہ عرض کرنا چاہتے ہیں کہ زمینی زندگی کے چوتھے دور (Fourth era) تک سائنس نے جو تحقیق اصولی طور پر آج پیش کرتا ہے' قرآن مجید اسے صدیوں پہلے بالکل صراحت (Clarity) کے ساتھ بیان کر چکا ہے۔

## ایک سائنسی مغالطہ اور اسکا ازالہ

لیمارک (Lamarck) مالتھس (Malthus) مینڈل (Mendel) ڈارون (Darwin) اوپرائن (Oparine) مونوڈ (Monod) اور ولسن (Wilson) الغرض جس قدر سائنسدانوں نے بھی تاحال نظریہ ارتقاء کو لیمارکزم (Lamarckism) ڈارونزم (Darwinism) یا نیوڈارونزم (New Darwinis) وغیرہ کی صورت میں پیش کیا ہے۔ سب کی بنیاد محض مماثلتوں (Similarities) کے وجود پر ہے جو ان کے نزدیک بعض جانوروں اور انسانوں میں پائی گئی ہیں۔ ان کی نوعیت بالعموم درج ذیل ہے۔

1. Biological Similarities
2. Anatomical Similarities
3. Biochemical similarities
4. Genetic similarities

وہ اپنی مماثلتوں کی بنا پر انسان کو بعض جانوروں کی ارتقائی صورت قرار دیتے ہیں۔ ہم یہاں یہ عرض کرنا چاہتے ہیں کہ بعض مماثلتوں کی حد تک ان کا مشاہدہ (Observation) تو درست ہے۔ مگر ان سے اخذ کیا جانے والا نتیجہ (Conclusion) غلط ہے۔ قرآن مجید نے خود مماثلتوں کو صراحتاً بیان کیا ہے۔

مذکورہ بالا آیت کے یہ الفاظ توجہ کے لئے دوبارہ لکھے جا رہے ہیں۔

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا طَائِرٍ يَطِيرُ بِجَنَاحَيْهِ إِلَّا أُمَمٌ أَمْثَالُكُمْ
(الانعام ۶:۳۸)

اور زمین پر چلنے والے جانور اور دو بازوؤں سے اڑنے والے پرندے' ہر ایک تمہارے ہی جیسی (تم سے کئی اعتبارات میں مماثل) الگ مخلوق ہے۔

یہاں **امثالکم** (تم سے مماثل) (Similar) کے الفاظ نہایت غور طلب ہیں۔ مماثلت (Similarity) کئی اعتبارات سے ہے' قرآن مجید نے اس کی نوعیت کو خاص نہیں کیا۔ گویا مختلف قسم کی مماثلتیں جو Mammalia میں اور انسانوں یا بعض دیگر جانوروں میں تلاش کی گئی ہیں۔ ان سے قرآنی حقیقت وصداقت آشکار ہو جاتی ہے مگر ان کی بنا پر جو نتیجہ اخذ کیا گیا ہے نہ درست ہے اور نہ سائنسدان اسے آج تک حتماً ثابت کر سکے ہیں بلکہ انہیں خود اپنے نظریئے میں تسلسل قائم کرنے کے لئے درمیان کی بہت کڑیوں کے نہ ملنے کا کھلا اعتراف ہے جسے وہ "Missing Links" کا نام دیتے ہیں۔ اسی طرح بہت سے دیگر اختلافی وجوہ کی بنا پر اس نظریئے کی اس قدر مختلف اور متناقض تعبیرات و تشریحات کی گئی ہیں اور دور جدید کی سائنس اب کسی متفقہ تعبیر یا نظریئے کی تلاش میں سرگرداں ہے جسے وہ "A Unified Theory" کا نام دے سکے۔

ہم یہ حقیقت واضح کر دینا چاہتے ہیں کہ سائنسی تحقیق کا جو پہلو قرآنی بیان کے مطابق ہو گا سائنس اس منزل پر پہنچنے میں آسانی سے کامیاب ہو جائے گی اور جو تحقیق سرے سے قرآنی بیان کی سمت کے ہی مخالف ہو گی اس میں ہمیشہ اسی طرح انتشار وافتراق اور ابہام والتباس قائم رہے گا اور کوئی حتمی اور متفقہ نتیجہ بھی حاصل نہ ہو سکے گا۔

## ربوبیت خود ایک نظام بھی ہے اور آئینہ دار وحدت بھی

ہم دیکھتے ہیں کہ "**الحمد للہ رب العالمین**" میں حمد و تعریف کی حقیقت کو ذات باری سے مختص کر کے اس کی شان الوہیت کو نمایاں کیا گیا ہے اور رب العالمین کے ذریعے نظام ربوبیت کے بیان کو باری تعالیٰ کی الوہیت پر دلیل بنایا گیا ہے۔ ربوبیت کا الوہیت کی دلیل ہونا صرف اسی صورت میں ممکن ہے کہ اگر نظام ربوبیت کے اندر ہر جگہ نظام وحدت کارفرما ہو۔ کائنات میں ربوبیت الٰہیہ کے نظام کو جس حوالے سے بھی دیکھا جائے' ہر جہت اور ہر پہلو سے صرف وحدت اور وحدانیت ہی کی شان اجاگر ہو۔ پس اس کے لئے دو شرائط کا پایا جانا لازم ہے۔

۱۔ ربوبیت کی کار فرمائی ایک باقاعدہ نظام کے طور پر ہو۔

۲۔ ہر جہت سے نظام ربوبیت فقط اصول وحدت پر دلالت کرے۔ اس کے نظام میں کہیں بھی تضاد اور تناقص نہ ہو۔

قرآن مجید دونوں اوصاف کی تصریح کرتا ہے۔

## ۱۔ ربوبیت ایک باقاعدہ نظام ہے

پہلے اصول کی صراحت قرآن مجید میں اس طرح ملتی ہے کہ بار بار یہ واضح کیا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو زندگی اور اس کے انفسی و آفاقی لوازمات میں سے جو کچھ بھی دیا ہے مقرر نظام اور مقداروں کے مطابق دیا ہے تاکہ یہ ساری نعمتیں اور بخششیں ایک نظام بن کر کائنات میں ظہور پذیر ہوں۔ بے نظمی اور بے ترتیبی کا تصور نہ ابھرے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗٓ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ○
(الحجر' ۱۵:۲۱)

اور کوئی چیز ایسی نہیں جس کے ہمارے پاس (بے حساب) خزانے نہ ہوں۔ مگر ہم (اسے بے ترتیبی اور بے نظمی سے نہیں اتارتے بلکہ) جو کچھ بھی (دنیا میں) اتارتے ہیں' مقررہ مقدار کے مطابق (نظم سے) اتارتے ہیں۔

اسی طرح ارشاد فرمایا گیا۔

وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ
(الرعد' ۱۳:۸)

اور اس کی بارگاہ (علم و عطا) میں ہر چیز کا ایک اندازہ (اور نظم) مقرر ہے۔

مزید فرمایا گیا:

اِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنٰهُ بِقَدَرٍ ○
(القمر' ۵۴:۴۹)

ہم نے (کائنات میں) جس قدر اشیاء پیدا کی ہیں' سب ایک مقرر نظم اور اندازے کے ساتھ پیدا کی ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ انسانی ضروریات کی تکمیل ممکن ہی تب ہوتی ہے اگر اسے

مطلوبہ نعمتیں ایک نظم کے تحت ملیں۔ پانی انسانی زندگی کی اہم حاجات میں سے ہے۔ بلکہ اس پر تمام تر زندگی کا انحصار ہے۔ اگر یہی نعمت بغیر نظم و قدر کے بارش کی صورت میں بے حساب دے دی جائے تو یہ بجائے آبادی کے بربادی کا پیش خیمہ ثابت ہوتا ہے۔ لہٰذا ربوبیت یہ نہیں کہ انسان کو زمین پر فقط پانی مہیا کیا جائے بلکہ ربوبیت یہ ہے کہ اسے اس کی ضرورتوں کے مطابق فراہم کیا جائے۔ دھوپ اور روشنی انسان کی ناگزیر ضروریات میں سے ہے سو، ربوبیت یہ نہیں کہ یہ دونوں نعمتیں بغیر کسی نظم اور اندازے کے مہیا کر دی جائیں۔ کیونکہ ان کی کثرت بھی مہلک ہو سکتی ہے اور قلت بھی، ربوبیت یہ ہے کہ انسان کو یہ ساری نعمتیں بقدر ضرورت عطا کی جائیں، یہ تصور قرآن مجید یوں واضح کرتا ہے۔

وَالَّذِیْ نَزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّیْتًا
(الزخرف، ۴۳:۱۱)

وہی ذات ہے جس نے آسمان سے پانی مقرر اندازہ و نظم کے ساتھ اتارا۔ پس ہم نے اس (نظم سے بارش برسائے) کے نتیجے میں مردہ زمین (شہر) کو زندگی عطا کر دی۔

اسی طرح ارشاد فرمایا:

وَ لٰكِنْ یُّنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا یَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ خَبِیْرٌۢ بَصِیْرٌ ○ (الشوریٰ، ۴۲:۲۷)

لیکن وہ جو کچھ چاہتا ہے (اور مناسب سمجھتا ہے) مقرر نظم اور اندازے کے مطابق دنیا میں اتارتا ہے۔ بیشک وہ اپنے بندوں (کی حاجتوں اور ضرورتوں) سے پورے طور پر باخبر ہے (اور ان کے نفع و نقصان کے سارے معاملات کو) دیکھنے والا ہے۔

سورج کے نظام گردش کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:

وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ○

اور سورج اپنے مدار میں گردش کرتا ہے، یہ غالب علم والے رب کا مقرر کردہ نظام ہے۔

ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا گیا ہے:

وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِہٖ
(الاعراف '۷: ۵۴)

اور سورج اور چاند اور ستارے اس کے حکم (سے قائم شدہ نظام) کے تابع ہیں۔

اسی طرح مزید ارشاد فرمایا گیا:

خَالِقُ الْاِصْبَاحِ وَجَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا ذَالِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ○
(الانعام '۶: ۹۷)

تاریکی چاک کر کے صبح نکالنے والا رب اور جس نے رات کو سکون کا باعث بنایا ہے اور اسی سے سورج اور چاند کی گردش کو باقاعدہ حساب کے لئے ایک نظم دیا ہے۔ یہ سب کچھ غالب علم والے رب کا مقرر کردہ نظام ہے۔

## ۲۔ نظام ربوبیت 'اصول وحدت پر دلالت کرتا ہے

جس طرح ربوبیت 'خود ایک نظام کی متقاضی تھی' سو اسی کے مطابق اسے کار فرما کیا گیا 'اسی طرح نظام ربوبیت 'ہر جگہ اور ہر سمت اصول وحدت کا متقاضی تھا سو اس کو بھی اسی کے مطابق کار فرما کیا گیا کیونکہ اس کے بغیر ربوبیت الٰہیہ توحید کی دلیل نہیں بن سکتی۔ قرآن مجید اس تصور کو یوں بیان کرتا ہے:

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَخَلَقَ كُلَّ شَىْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِيْرًا○
(الفرقان '۲۵: ۲)

اور کائنات کی بادشاہی (اور سلطنت وملکیت) میں اس کا کوئی شریک نہیں اور (یہی وجہ ہے کہ) اس نے ہر شئے کو پیدا فرما کر اسے ایک مقررہ نظم اور اندازے سے قائم کر دیا ہے۔ (جس میں کوئی خلل یا تضاد دکھائی نہیں دیتا)

اس اصول کو ہم مخلوق کے مختلف طبقات میں یکساں طور پر کار فرما دیکھ سکتے ہیں۔ شجر و حجر ہو یا انسان و حیوان 'ہر ایک کی زندگی میں پرورش اور نشوونما کے احوال ایک ہی بنیادی ضابطے کے ماتحت نظر آتے ہیں۔ ماں کی گود میں پرورش پانے والا انسان

کا بچہ ہو یا زمین پر رینگنے والی چیونٹی' ہوا میں اڑنے والا پرندہ ہو یا زمین پر چلنے والا کوئی جانور' پتھر کی چٹان ہو یا کسی باغ میں اگنے والا پھول کا پودا' ان کا بیشک آپس میں بظاہر کوئی ربط اور مشابہت نہ ہو' مگر ان کی پرورش اور نشوونما کے ضابطے ایک ہی اصول کی نشاندہی کرتے ہیں۔ ہر شئے کا ایک عہد طفولیت ہے' ایک دور شباب ہے' ہر ایک کا زمانہ ضعف وانحطاط ہے اور بالآخر سب کے لئے کوئی نہ کوئی خاتمہ' ہر دور میں تمام اشیاء کے احوال بدلتے رہتے ہیں تقاضے متغیر ہوتے ہیں۔ سامان نشوونما میں تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ مگر ان سب کی سمت اور ضابطے بنیادی طور پر ایک ہی ہیں' کسی کے خاتمے کو مرجانا کہتے ہیں۔ کسی کو مرجھا جانا' کسی کو پامال ہونا' کسی کو ٹوٹ جانا' بات ایک ہی ہے مگر الفاظ مختلف ہیں۔ اب اس باب میں قرآن مجید کا بیان ملاحظہ ہو۔

اَللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِّنْ ضُعْفٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ ضُعْفٍ قُوَّۃً ثُمَّ جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ قُوَّۃٍ ضُعْفًا وَّ شَیْبَۃً یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ وَھُوَ الْعَلِیْمُ الْقَدِیْرُ ○ (الروم' ۳۰:۵۴)

یہ اللہ ہی کی ذات ہے جس نے تمہیں ناتوانی کی حالت میں پیدا کیا' پھر اس ناتوانی کے بعد (تمہیں) قوت سے نوازا پھر اس قوت (کے زمانے) کے بعد تمہیں دوبارہ ناتوانی کی حالت دی اور بڑھاپے تک پہنچایا اور وہ جو (حالت) چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور علم اور قدرت والا (رب) ہے۔

اسی طرح ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا گیا ہے:

الم تر ان اللہ انزل من السماء ماء فَسَلَکَہٗ یَنَابِیْعَ فِی الْاَرْضِ ثُمَّ یُخْرِجُ بِہٖ زَرْعًا مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُہٗ ثُمَّ یَھِیْجُ فَتَرٰىہُ مُصْفَرًّا ثُمَّ یَجْعَلُہٗ حُطَامًا اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَذِکْرٰی لِاُولِی الْاَلْبَابِ ○

(الزمر' ۳۹:۲۱)

کیا تم نہیں دیکھتے کہ اللہ تعالیٰ نے آسمان سے بارش برسائی' پھر زمین میں پانی کے چشمے رواں ہو گئے پھر اس سے اس کے ذریعے رنگ برنگ کھیتیاں اگائیں (اور وہ لہلانے لگیں) پھر انہوں نے مزید نشوونما پائی اور وہ پک کر تیار ہو گئیں پھر

(ترقی کے بعد ان پر ضعف اور انحطاط
آیا اور) تم دیکھتے ہو کہ ان پر زردی چھا
گئی پھر انہیں خشک کر کے ریزہ ریزہ کر
دیا۔ بیشک اس (پورے نظام) میں
دانشمندوں کے لئے بڑی عبرت ہے۔

جمادات' نباتات' حیوانات اور عالم انس ہر جگہ زندگی کے آغاز وانجام اور عروج وزوال کے یکساں قوانین کا نافذ العمل ہونا اس حقیقت کو واضح کرتا ہے کہ ان تمام موجودات کو تخلیق کرنے اور پالنے والی ذات ایک ہی ہے اور اس کی ربوبیت وپروردگاری میں ہر جگہ ایک ہی اصول کار فرما ہے۔ یہی نظام وحدت اس کی وحدانیت پر دلیل قاطع ہے۔

## نظام ربوبیت اور قرآن کی دعوت فکر

مذکورہ بالا آیات کے علاوہ بھی قرآن مجید کئی مقامات پر انسانی فطرت کے اندر ودیعت کردہ تجسس تعقل' تفکر اور تدبر کے داعیات کو مخاطب ہوا ہے۔ اس نے کائنات پست وبالا میں کار فرما نظام ربوبیت کے مختلف مظاہر کی نسبت سوچنے اور سمجھنے کی کھلی دعوت دی ہے۔ جابجا نظام ربوبیت کے مختلف پہلوؤں سے باری تعالیٰ کی ہستی' اس کی شان خلاقیت' اس کی صفات وافعال' اس کی قدرت وتصرف اور اس کی توحید پر استدلال قائم کیا گیا ہے۔ علوم قرآنی کا یہ پہلو دلائل توحید کے باب میں جس قدر اہم ہے آج اسی قدر متروک اور نظر انداز ہو چکا ہے۔

**قرآنی استدلال کا نقطہ اولیٰ:** یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو عقل وشعور اور فہم وبصیرت سے اسی لئے نوازا ہے کہ وہ اس کی مدد سے حقیقت کی راہ معلوم کرے۔ مظاہر قدرت کو تعقل اور تفکر کی آنکھ سے دیکھے۔ ان کے اندر مخفی اسرار ورموز اور حقائق کو سمجھنے کی کوشش کرے اور یہ جانے کہ یہ سب کچھ کس کا پتہ دے رہے ہیں۔ اس باب میں چند قرآنی دعوت کے نمونے ملاحظہ ہوں۔

وَكَاَيِّنْ مِّنْ اٰيَةٍ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَمُرُّوْنَ عَلَيْهَا وَهُمْ عَنْهَا مُعْرِضُوْنَ○ (یوسف' ۱۲:۱۰۵)

آسمانوں اور زمین میں کتنی ہی نشانیاں ہیں جن پر ان کا گزر ہوتا رہتا ہے اور وہ ان پر دھیان نہیں کرتے۔

یہاں ان لوگوں کو جھنجوڑا جا رہا ہے جو زمین و آسمان کی وسعتوں پر محیط کائنات میں رہتے ہیں۔ ہر وقت اس کے عجائبات دیکھتے ہیں مگر ان سے باری تعالیٰ کے نظام ربوبیت کی طرف متوجہ نہیں ہوتے حالانکہ نگاہ بصیرت سے دیکھیں تو قدم قدم پر دعوت فکر ہے۔ اسی طرح ارشاد فرمایا گیا:

وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا○

(بنی اسرائیل' ۱۷:۳۶)

اور جس بات کی تم کو (صحیح) خبر نہیں اس کے پیچھے نہ پڑو۔ بلاشبہ کان اور آنکھ اور دل ان سب سے پوچھ گچھ ہوگی۔

کان' آنکھ اور دل و دماغ ہر کسی سے باز پرس کا معنی یہ ہے کہ ان سے پوچھا جائے گا کہ کانوں کو سماعت اس لئے دی تھی کہ وہ حق کی آواز سنیں' آنکھوں کو بصارت اس لئے دی تھی کہ وہ حق کا نظارہ کریں اور دل و دماغ کو فہم و تدبر اس لئے دیا تھا کہ وہ حقائق و واقعات میں غور و فکر کریں تاکہ انہیں سماعت' بصارت اور بصیرت کی تینوں راہوں سے ربوبیت الٰہیہ کی معرفت نصیب ہو۔

وَفِى الْاَرْضِ اٰيٰتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَ

(الذاریات' ۵۱:۲۰)

اور یوں تو یقین رکھنے والوں کے لئے زمین میں (بے شمار) نشانیاں ہیں۔

زمین کے اندر بھی اہل یقین کے لئے جگہ جگہ دعوت فکر ہے۔ یہی حال نفوس انسانی کا ہے۔

وَفِىْٓ اَنْفُسِكُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ○

(الذاریات' ۵۱:۲۱)

اور (اے لوگو) خود تمہارے نفسوں میں بھی (اللہ کی قدرت کی نشانیاں ہیں) پھر کیا تم غور نہیں کرتے۔

یہاں اپنی زندگی کے آغاز و ارتقاء' نفس انسانی کے احوال و کیفیات اور وجود

انسانی کے طبعی، حیاتیاتی انفسی، نفسیاتی، ذوقی، وجدانی اور شعوری ولاشعوری پہلوؤں میں ہزارہا شہادتیں ایسی ہیں جو اللہ تعالیٰ کی ہستی خلاقیت اور نظام ربوبیت پر دلالت کرتی ہیں جن میں سے بعض کا ذکر ہم پہلے کر چکے ہیں۔

وَتِلْکَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ وَمَا يَعْقِلُهَآ اِلَّا الْعَالِمُوْنَ۝
(العنکبوت، ۲۹: ۴۳)

اور یہ مثالیں ہیں جن کو ہم لوگوں کے (سمجھانے کے) لئے بیان کرتے ہیں اور ان کو وہی سمجھتے ہیں جو علم رکھتے ہیں (اپنے ہادی کو پہچانتے اور ایمان لاتے ہیں)

خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیَةً لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۝
(العنکبوت، ۲۹: ۴۴)

اللہ نے آسمانوں اور زمین کو ایک نظام کے مطابق بنایا (بے شک) اس میں ایمان لانے والوں کے لئے بڑی نشانی ہیں۔

ان آیات میں بھی قرآن فقط دعوت فکر دے رہا تاکہ تخلیق ارض وسماء اور دیگر امثال وافعال سے انسان رب کائنات کو پہچان سکے۔

## نظام کائنات ربوبیت الٰہیہ پر دلیل ناطق ہے

مذکورہ بالا آیات میں تو فقط نظام کائنات میں غور وفکر کرنے کی دعوت تھی۔ مگر قرآن مجید نے بہت سے مقامات پر نظام کائنات کے کئی متنوع پہلو اور ان کے عملی گوشے بیان کئے ہیں اور واضح کیا ہے کہ ارضی وسماوی طبقات کے اندر جو نظامہائے عمل ایک خاص نظم کے ساتھ چل رہے ہیں ان کے ضوابط، اوقات، اثرات اور متعلقات جس حسن وخوبی کے ساتھ مقرر ہیں کیا یہ سب کچھ کسی باقاعدہ نظام ربوبیت کے بغیر ممکن ہے۔

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ يُكَوِّرُ الَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى الَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ كُلٌّ

اس نے (اپنی قدرت کاملہ) سے آسمان اور زمین کو صحت تدبیر اور) درستی کے ساتھ بنایا، وہ رات کو دن پر لپیٹتا اور دن

يَجْرِىْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى اَلَا هُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ○ (الزمر' ۳۹:۵)

کو رات پر لپیٹتا ہے اور اسی نے سورج اور چاند کو مسخر کر رکھا ہے (سب اس کے حکم کے تابع اپنے اپنے کاموں پر لگے ہیں) سب ایک وقت معین تک (اسی طرح) چلتے رہیں گے۔ (پھر ان کی پرستش کرنا کہاں کی عقلمندی ہے) یاد رکھو (لائق پرستش) وہی صاحب عزت' بخشنے والا ہے (اس کی پرستش کرد وہ زبردست بھی ہے اور بڑا بخشنے والا بھی)

یہی مضمون اور زیادہ موثر انداز میں بیان کرتے ہوئے اہل علم و فہم کو یوں متوجہ کیا جا رہا ہے۔

هُوَ الَّذِىْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَآءً وَّالْقَمَرَ نُوْرًا وَّقَدَّرَهٗ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ مَا خَلَقَ اللّٰهُ ذٰلِكَ اِلَّا بِالْحَقِّ يُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ○ (یونس' ۱۰:۵)

وہی ہے جس نے سورج کو چمکتا (جگمگاتا) اور چاند کو منور (روشن) بنایا اور اس کی منزلیں مقرر کیں تاکہ اسی سے تم سالوں کی گنتی اور (مہینوں اور دنوں کا) حساب معلوم کر لیا کرو۔ اللہ نے یہ سب تدبیر (مصلحت) ہی سے پیدا کیا ہے وہ اپنی نشانیاں' سمجھنے والوں کے لئے کھول کھول کر بیان کرتا ہے۔

اِنَّ فِى اخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَّقُوْنَ○ (یونس' ۱۰ : ۶)

بے شک رات و دن کے بدلنے میں اور جو کچھ اللہ نے آسمانوں اور زمین میں پیدا کیا ہے (سب میں) اللہ سے ڈرنے والوں (حق کے پرستاروں) کے لئے بڑی نشانیاں ہیں۔

دوسرے مقام عالم انفس و آفاق میں دعوت فکر دیتے ہوئے قرآن مجید ان

حقیقتوں کو تخلیق بالحق کا آئینہ دار ٹھہرا رہا ہے۔

اَوَلَمْ یَتَفَکَّرُوْا فِیْٓ اَنْفُسِہِمْ مَاخَلَقَ
اللّٰہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَھُمَآ
اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّی وَاِنَّ کَثِیْرًا
مِّنَ النَّاسِ بِلِقَآئِ رَبِّہِمْ لَکٰفِرُوْنَ۔
(الروم '۳۰:۸)

کیا انہوں نے اپنے دل میں غور نہیں کیا کہ اللہ نے آسمانوں اور زمین اور جو کچھ اس کے درمیان میں سب کو (اپنی) مصلحت (اور حکمت) ہی سے ایک وقت معینہ کے لئے پیدا کیا ہے (یہ مقصد حیات معرفت الٰہی دیدار الٰہی کے سوا کیا ہو سکتا ہے۔ کاش یہ لوگ آخرت کی اہمیت کو سمجھتے) اور اکثر لوگ تو اپنے پروردگار سے (آخرت میں) ملنے ہی کے منکر ہیں (دیدار کی تمنا کیا کریں گے۔ اور کیا سمجھیں گے)

قرآن مجید ان سب نظامہائے آفاق کو بیان کر کے دراصل اہل فکرودانش سے یہ سوال کر رہا ہے کہ کیا یہ ممکن ہے کہ زمین و آسمان اور ان کے درمیان موجودات کی تخلیق کمال صحت و تدبیر سے ہو رہی ہو مگر کوئی خالق اور مدبر نہ ہو؟

رات اور دن ہمیشہ خاص نظم اور سلیقے سے چل رہے ہیں۔ سورج اور چاند خاص راستوں پر باقاعدگی سے چل رہے ہوں مگر انہیں سلیقہ اور نظم سے آشنا کرنے والا کوئی نہ ہو؟

سورج اور چاند اپنی اپنی اصلی اور انعکاسی روشنیوں کو اپنے اپنے دامن میں سمیٹے مقرر منزلوں پر معین مدتوں کے لئے اس طرح گامزن رہیں کہ کبھی معمولی سا بھی فرق نہ آئے۔ مگر یہ سب کچھ کسی ارادے اور اذن کے بغیر اتفاقیہ عمل میں آگیا ہو؟

پھر قرآن خود ہی جواب دیتا ہے نہیں نہیں۔ یہ تخلیق حق ہے۔ ایک ارارے اور مقصد کے ساتھ ہے' ایک خالق کے اذن اور قدرت سے ہے اور ایک باقاعدہ نظام کے تابع ہے۔ اسی کا نام ربوبیت الٰہیہ ہے۔

قُلْ مَنْ یَّرْزُقُکُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ    آپ (ذرا ان مشرکین سے) پوچھیے تم کو

اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ○

(یونس، ۱۰:۳۱)

آسمان اور زمین سے رزق کون دیتا ہے یا (تمہارے) کان اور آنکھوں کا مالک کون ہے (کہ جب چاہے تمہاری قوت سمع وبصر سلب کرلے اور چاہے تو کسی کو سمع حقیقی عطا فرمادے) اور کون جاندار سے نکالتا ہے اور (پھر) امور (کائنات) کی تدبیر کون کرتا ہے۔ پس (یقیناً) وہ بول اٹھیں گے کہ اللہ تو آپ ان سے کہئے کہ (پھر اللہ سے) ڈرتے کیوں نہیں؟

فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ○

(یونس، ۱۰ : ۳۲)

پس یہی اللہ تمہارا حقیقی رب ہے۔ حق (بات کے ظاہر ہو جانے) کے بعد بجز گمراہی کے کیا رہ گیا۔ پھر تم کہاں پھرے جاتے ہو (حق سے کیوں بھاگتے ہو حق سے بھاگ کر کہاں جاؤ گے)

اس کے بعد اب انسان کو زمین و آسمان اور ان کے درمیان خلائی حقیقتوں کی طرف متوجہ کیا جا رہا ہے بحروبر کے احوال وحوادث سے پردہ اٹھایا جا رہا ہے زندگی کے خاص لمحات اور ان کی مخصوص کیفیات کی یاد دلائی جا رہی ہے۔

اَمَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ حَدَآئِقَ ذَاتَ بَهْجَةٍ مَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تُنْۢبِتُوْا شَجَرَهَا ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ بَلْ هُمْ قَوْمٌ يَّعْدِلُوْنَ

(النمل، ۲۷:۶۰)

(لوگو!) بھلا (دیکھو تو) کس نے آسمان وزمین بنائے اور (کس نے) تمہارے لئے آسمان سے پانی اتارا (ہم نے) پھر ہم نے اس کے ذریعے پررونق باغ اگائے (ورنہ اس زمین اور بارش کے باوجود تمہارا کام نہ تھا کہ تم اس سے درختوں کو اگاتے (اب سوچو) کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور بھی معبود ہے؟ اے رسول ان کے پاس اس کا کچھ جواب نہیں) حقیقت

یہ ہے کہ یہ لوگ راہ (حق) سے اعراض کرتے ہیں (دوسروں کو خدا کے برابر ٹھہراتے ہیں)

اَمَّنْ جَعَلَ الْاَرْضَ قَرَارًا وَّجَعَلَ خِلٰلَهَآ اَنْهٰرًا وَّجَعَلَ لَهَا رَوَاسِيَ وَجَعَلَ بَيْنَ الْبَحْرَيْنِ حَاجِزًا ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ
(النمل '۲۷:۶۱)

بھلا (بتاؤ تو) کس نے زمین کو (جائے) قرار (وقیام) بنایا اور (کس نے) اس کے درمیان میں نہریں بنائیں اور (کس نے) اس (زمین کو ٹھہرانے) کے لئے بھاری پہاڑ بنائے اور (کس نے) دو دریاؤں کے درمیان (ایک لطیف) حجاب بنایا (اب بتاؤ) کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود ہے۔ (ان کے پاس اس کا بھی جواب نہیں۔ اے رسول) حقیقت یہ ہے کہ ان میں اکثر (بات) سمجھتے ہی نہیں۔

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ (النمل '۲۷:۶۲)

ان سے پوچھئے بھلا مضطرب کی التجا کو جب وہ اسے پکارتا ہے کون سنتا ہے اور (کون اس کے) دکھ درد کو دور کرتا ہے اور (کون) تم کو زمین پر گزشتہ امتوں کا جانشین بناتا ہے (پھر پوچھئے) کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود ہے؟ (تم کیا جواب دو گے) تم غور ہی بہت کم کرتے ہو۔

اَمَّنْ يَّهْدِيْكُمْ فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَنْ يُّرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ تَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا

بھلا کون تم کو خشکی اور تری کی تاریکیوں میں راستہ بتاتا ہے اور کون اپنی رحمت بارش سے قبل ہواؤں کو خوشخبری دے

يُشْرِكُوْنَ○ (النمل ۲۷:۶۳)

کر بھیجتا ہے کہ آنے والی رحمت کی نشانیاں قلب پر منکشف ہونے لگتی ہیں (اب بتاؤ) کیا ساتھ کوئی اور معبود ہے؟ (حقیقت یہ ہے کہ) اللہ ان کے شرک سے بہت بلند و برتر ہے۔

اَمَّنْ يَّبْدَءُوا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ وَمَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ (النمل ۲۷:۶۴)

بھلا کون ہے جو مخلوقات کو پہلی بار پیدا کرتا ہے اور پھر دوبارہ پیدا فرمائے گا اور کون تم کو آسمان و زمین سے رزق دیتا ہے (یہ اللہ ہی کی ذات ہے) کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود بھی ہے (ہرگز نہیں) (پھر اگر یہ ایمان نہیں لاتے تو اے رسول ان سے) فرما دیجئے کہ اگر سچے ہو تو اپنی دلیل پیش کرو۔

یہ سب معروضی اور مشاہداتی دلائل و براہین انسان کو ایک ہی نتیجے پر پہنچاتے ہیں کہ اس کائنات داخلی و خارجی اور کائنات پست و بالا کا خالق و مالک اور مدبر و منظم ایک ہی ہے۔ جو قادر مطلق علیم و خبیر، عزیز و حکیم اور رحیم و کریم ہے۔ یہی مضمون ایک اور مقام پر یوں بیان کیا گیا ہے:

اَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا○ (نوح ۷۱:۱۵)

(اے لوگو) کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے کس طرح سات آسمان تہ بہ تہ بنائے ہیں۔

وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِيْهِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا○

اور ان میں (تمہارے لئے) چاند کو چمکنے والا اور سورج کو (ایک روشن) چراغ بنایا (کہ ایک کا نور باعث تسکین اور دوسرے کی حرارت باعث حیات ہے)

وَاللّٰهُ اَنْۢبَتَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ نَبَاتًا○

اور اللہ ہی نے تم کو زمین سے ایک

خاص طور پر پیدا کیا (پھر زمین ہی سے تمہاری نشوونما کی تم مٹی سے بنے ہو تمہاری غذا بھی زمین سے مہیا کی)

ثُمَّ يُعِيدُكُمْ فِيهَا وَيُخْرِجُكُمْ إِخْرَاجًا○
پھر تم کو اسی (زمین) میں لے جائے گا اور (اسی سے) تم کو دوبارہ نکالے گا۔

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ بِسَاطًا○
اور اللہ ہی نے تمہارے لئے زمین کو فرش بنایا (یہی تمہاری جولانگاہ ہے)

لِتَسْلُكُوا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا○
(نوح '۷۱: ۱۵-۲۰)
تاکہ (زندگی کے ہر شعبہ اور ہر منزل میں) تم اس کی کشادہ راہیں اختیار کرو (وہ راہیں جو حقائق کو اجاگر کرنے والی اور دنیا اور آخرت میں فلاح کی ضامن ہیں)

اب روئے سخن انسانی زندگی کے معاشی پہلو کی طرف کیا جارہا ہے۔

فَلْيَنْظُرِ الْإِنْسَانُ إِلَىٰ طَعَامِهِ○
پس انسان کو چاہئے کہ اپنی غذا کی طرف غور کرے (کہ وہ کیونکر پیدا ہوتی ہے)

أَنَّا صَبَبْنَا الْمَاءَ صَبًّا○
بے شک ہم ہی نے خوب پانی برسایا۔

ثُمَّ شَقَقْنَا الْأَرْضَ شَقًّا○
پھر ہم نے زمین کو جابجا پھاڑ دیا۔

فَأَنْبَتْنَا فِيهَا حَبًّا○
پھر ہم نے اسی میں غلہ پیدا کیا۔

وَعِنَبًا وَقَضْبًا○
اور انگور اور ترکاریاں

وَزَيْتُونًا وَنَخْلًا○
اور زیتون اور کھجور

وَحَدَائِقَ غُلْبًا○
اور گنجان باغ

وَفَاكِهَةً وَأَبًّا○
اور میوے اور گھاس (کو بھی پیدا فرمایا)

مَتَاعًا لَكُمْ وَلِأَنْعَامِكُمْ ○
(عبس '۸۰: ۲۴-۳۲)
(جو) تمہارے اور تمہارے مویشیوں کے کام آتے ہیں۔

اس طرح اب ارضیاتی حقائق، غذائی شہادات اور حیواناتی علامات کو موضوع سخن بنایا جا رہا ہے۔

وَاللّٰہُ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْیَا بِہِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِھَا اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لِّقَوْمٍ یَّسْمَعُوْنَ ○

اور اللہ نے آسمان سے مینہ برسایا پھر اس سے زمین کو اس کے مردہ ہونے کے بعد زندہ کیا بے شک اس میں سننے والوں کے لئے (بڑی) نشانی ہے۔

وَاِنَّ لَکُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَۃً ط نُسْقِیْکُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِہٖ مِنْ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ ○

اور تمہارے لئے چوپاؤں میں بھی بڑا سبق ہے (وہ زندہ ہیں لیکن تمہارے فائدے کے لئے) ان کے پیٹ میں سے گوبر اور خون کے درمیان سے ہم خالص دودھ (نکال کر) تم کو پلاتے ہیں جو پینے والوں کے لئے (بچے ہوں یا بڈھے، نہایت) خوشگوار ہے (غذا کا بھی کام دیتا ہے)

وَمِنْ ثَمَرٰتِ النَّخِیْلِ وَالْاَعْنَابِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْہُ سَکَرًا وَّرِزْقًا حَسَنًا اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ ○

اور کھجور اور انگور کے میووں میں سے بھی (تم پینے کی چیزیں تیار کرتے ہو) تم ان سے نشہ کی چیزیں بناتے ہو اور کھانے کی عمدہ غذائیں (تیار کرتے ہو، لیکن سوچو کہ ان کا خالق کون ہے ان کی تخلیق کا منشا کیا ہے) بے شک اس میں عقلمندوں کے لئے بڑی نشانی ہے۔

وَاَوْحٰی رَبُّکَ اِلَی النَّحْلِ اَنِ اتَّخِذِیْ مِنَ الْجِبَالِ بُیُوْتًا وَّمِنَ الشَّجَرِ وَمِمَّا یَعْرِشُوْنَ ○

اور آپ کے رب نے شہد کی مکھی کے دل میں القا کیا (یوں تعلیم دی) کہ پہاڑوں پر، درختوں پر اور ان اونچی

چوٹیوں پر (یا عمارتوں پر) جو لوگ بناتے ہیں گھر بنا۔

ثُمَّ كُلِىْ مِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ فَاسْلُكِىْ سُبُلَ رَبِّكِ ذُلُلًا ؕ يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ○ (النحل '۱۶: ۶۵' ۶۹)

پھر ہر قسم کے پھل میں سے کھا اور اپنے پروردگار کے (تعلیم کئے ہوئے) صاف راستوں پر (جو تیرے لئے آسان ہیں) چلی چل۔ (دیکھو اس نے حکم مانا وحی پر عمل کیا' ارشاد بجالائی' تو اس سے کیا نکلا) اس کے بطن سے وہ پینے کی چیز نکلتی ہے جس کے رنگ مختلف ہیں (لیکن فائدہ یکساں ہو آتش سیال نہیں جو عقل سلب کرتی ہے بلکہ وہ غذا) جس میں لوگوں کے لئے شفا ہے۔ بے شک اس میں (اللہ کی صفات میں) غور کرنے والوں کے لئے (بڑی) نشانی ہے۔

اب قرآن مجید باری تعالیٰ کی توحید مطلق' ربوبیت کاملہ اور قدرت واسعہ کی طرف متوجہ کرنے کے لئے انتہائی موثر نفسیاتی اسلوب اپنا رہا ہے اور انسانی زندگی کے مختلف گوشوں' ضرورتوں اور تقاضوں کو موضوع کلام بنا رہا ہے۔

اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ○

بھلا دیکھو جس نطفہ کو تم ٹپکاتے ہو (اس سے انسان کون بناتا ہے)

ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗۤ اَمْ نَحْنُ الْخَالِقُوْنَ ○

کیا اس کو تم (انسان) بناتے ہو یا اس کے بنانے والے ہم ہیں۔

نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ○

ہم ہی نے تمہارے درمیان موت کو مقرر کیا ہے (جب جس کا وقت آتا ہے اور اٹھتا جاتا ہے) اور ہم (اب بھی) عاجز نہیں۔

عَلٰٓی اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَکُمْ وَنُنْشِئَکُمْ فِیْ
مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ○

اس بات سے کہ (تم کو اس دنیا سے اٹھا لیں اور) تمہاری طرح کے اور لوگ تمہاری جگہ لے آئیں اور تم کو ایسی حالت (صورت یا ایسے جہان) میں پیدا کریں جس کو تم نہیں جانتے۔

وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَۃَ الْاُوْلٰی فَلَوْلَا
تَذَکَّرُوْنَ ○

اور تم کو تو پہلی پیدائش کا علم ہے ہی (اس میں تو شک کی گنجائش نہیں) پھر تم کیوں نہیں سوچتے (آخرت پر یقین کیوں نہیں لاتے اللہ کو کیوں یاد نہیں کرتے)

اَفَرَءَیْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ○

بھلا دیکھو تو جو تم بوتے ہو۔

ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَہٗٓ اَمْ نَحْنُ
الزّٰرِعُوْنَ ○

کیا تم اسے اگاتے ہو یا اس کے اگانے والے ہم ہیں۔

لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰہُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ
تَفَکَّہُوْنَ ○

اگر ہم چاہیں تو اس (تمہاری کھیتی) کو چورا چورا کر ڈالیں پھر تم باتیں بناتے رہ جاؤ۔

یہی کہو کہ

اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ ○

ہم تو تاوان میں پڑ گئے (قرض دار بھی ہوئے اور کچھ نہ ملا)

بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ○

بلکہ ہم تو محروم (اور بدنصیب) ہی رہے۔

اَفَرَءَیْتُمُ الْمَآءَ الَّذِیْ تَشْرَبُوْنَ ○

بھلا (اس) پانی کو تو دیکھو جو تم پیتے ہو۔

ءَاَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْہُ مِنَ الْمُزْنِ اَمْ نَحْنُ
الْمُنْزِلُوْنَ ○

کیا تم نے اس کو بادلوں سے اتارا ہے یا (اس کے) اتارنے والے ہم ہیں۔

لَوْ نَشَآءُ جَعَلْنٰہُ اُجَاجًا فَلَوْلَا
تَشْکُرُوْنَ ○

اگر ہم چاہیں تو اسے کھاری بنا دیں پھر تم شکر کیوں ادا نہیں کرتے۔

أَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِي تُورُونَ ○

بھلا آگ ہی کو دیکھو جس کو تم سلگاتے ہو۔

ءَ أَنْتُمْ أَنْشَأْتُمْ شَجَرَتَهَا أَمْ نَحْنُ الْمُنْشِئُونَ ○

کیا اس کا درخت (جس سے تم آگ نکالتے ہو) تم نے پیدا کیا یا (اس کے) پیدا کرنے والے ہم ہیں۔

نَحْنُ جَعَلْنَاهَا تَذْكِرَةً وَّمَتَاعًا لِّلْمُقْوِينَ

ہم ہی نے تو اس (درخت کو اپنی قدرت و حکمت کی) یاد دلانے والا اور مسافروں کے لئے نفع کی چیز بنایا۔

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ○
(الواقعہ '۵۶:۵۸-۷۴)

پس آپ اپنے پروردگار کے نام کی پاکی بیان فرمایئے جو بڑی عظمت والا ہے۔

اس تمام تر استدلال کا ماحصل یہ ہے کہ انسان اپنے "رب عظیم" کو پہچان لے اور اس کی عظمت و ربوبیت کے سامنے سر تسلیم خم کر دے۔

الغرض کائنات ارض و سماء میں غور و فکر اور تعقل و تدبر کی تعلیم اس لئے دی گئی ہے کہ اگر انسان ان کی حقیقتوں سے آگاہی حاصل کرے گا تو وہ انہیں باری تعالیٰ کے نظام ربوبیت کے ایسے ایسے مظاہر دیکھے گا جس سے اس کے ایمان کو درجہ ایقان نصیب ہو گا اور حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ کے وعدہ کے مطابق اس پر حق آشکار ہو جائے گا اور وہ پکار اٹھے گا۔

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا
(آل عمران '۳:۱۹۱)

اے ہمارے رب تیری تخلیق کردہ کوئی شئے بھی ایسی نہیں جو عبث اور باطل ہو اور تیری ہستی کی راہ نہ دکھاتی ہو۔

اس امر کا اندازہ قرآن مجید کی اس آیت کریمہ سے بھی بخوبی لگایا جا سکتا ہے۔

وَبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا

اور ہم نے تمہارے اوپر سات مضبوط چنائیاں چنیں (جو تمہاری حفاظت کا کام کرتی ہیں)

دوسرے مقام پر قرآن مجید نے ان الفاظ میں مزید تصریح فرمائی:

وَزَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيحَ وَحِفْظًا (حم السجدہ '۴۱:۱۲)

اور ہم نے سب سے نچلے سماوی طبقے کو چراغوں (روشنیوں) سے آراستہ کیا اور (اس میں تمہاری حفاظت کا اہتمام کیا)۔

اس سماوی طبقے میں انسانوں کی حفاظت کا اہتمام کیا گیا ہے اور ان چنی گئی مضبوط چنائیوں کی حقیقت کیا ہے؟ قرآن ان میں غور خوض کی تعلیم دیتا ہے۔

جدید دور کی سائنس نے **سبعا شدادا** اور **حفظا** کی ایک تعبیر جو ہمارے سامنے پیش کی ہے اس سے ربوبیت الہیہ اور اس کی عظمتوں کے کئی حیرت انگیز پہلو آشکار ہوتے ہیں۔ جدید سائنسی تحقیق کی رو سے زمینی فضا (Atmosphere) جو دو ہزار (۲۰۰۰) میل تک پھیلی ہوئی ہے چند طبقوں پر مشتمل ہے جنہیں Atmosphereic Layers کہتے ہیں۔ اب تک معلوم ہونے والے طبقات کی ترتیب درج ذیل ہے۔

1- Tropho sphere 2- Strato sphere 3- Meso sphere

4- Thermo sphere 5- Exo sphere

یہ سب طبقات نظام شمسی کے اندر آتے ہیں۔ یہ امر مسلمات میں سے ہے کہ سورج سے دو طرح کی شعاعیں (Sun rays) زمین کی طرف آتی ہیں۔

i- High Energy Radiations (X-rays and ultra violent Rays)

ii- Low Energy Radiations (Heat and Light Rays)

مذکورہ بالا ریز (Rays) میں سے پہلی قسم High Energy Radiations انسانی زندگی کے لئے نقصان دہ اور مہلک ہے۔ اسی طرح نظام شمسی سے بھی اوپر کی فضا سے "Cosmic Rays" آتی ہیں یہ بھی انسانی زندگی کے لئے خطرناک ہیں۔

ایسی تمام نقصان دہ اور مہلک ریز جب مذکورہ بالا طبقات

(Atmospheric Layers) میں سے گزرتی ہیں تو وہ طبقات ان ریز (Rays) کو اپنے اندر جذب کر لیتے ہیں۔ گویا فلٹر (Filter) کا کام کرتے ہیں۔ اس طرح انسانی زندگی کے لئے فقط مفید اور بے ضرر (Rays) زمین تک پہنچتی ہیں۔ نقصان دہ ریز سے انسانوں کو ان Lagers کے ذریعے محفوظ کر دیا جاتا ہے۔ اس طرح یہ طبقات شداد اور حفظا کا فریضہ انجام دیتے ہیں۔ یہ باری تعالٰی کے نظام ربوبیت کی حکمت و عظمت کی بہت بڑی دلیل ہے۔

# فہرست

# القرآن

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱٤ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِی هَدَانَا لِهٰذَا | ۷: ٤۳ | ٦۰ |
| | التوبة : ۹ | | |
| ۱۵ | یومَ یُحْمَی عَلَیْهَا فِی نَارِ جَهَنَّمَ | ۹ : ۳۵ | ۲۲ |
| | یونس : ۱۰ | | |
| ۱٦ | اِنَّ رَبَّکُمُ الَّذِی خَلَقَ السَّمٰوَاتِ ... | ۱۰: ۳ | ۷۷ |
| ۱۷ | ثُمَّ اسْتَوَی عَلَی الْعَرْشِ | ۱۰: ۳ | ۷۸ |
| ۱۸ | هُوَ الَّذِی جَعَلَ الشَّمْسَ ... | ۱۰: ۵ | ۱۲۱ |
| ۱۹ | اِنَّ فِی اِخْتِلاَفِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ | ۱۰: ٦ | ۱۲۱ |
| ۲۰ | اِنَّ الَّذِیْنَ آمَنُوْا وَعَمِلُوْا الصّٰلِحَاتِ | ۱۰: ۹ | ۵۸ |
| ۲۱ | قُلْ مَن یَرْزُقُکُمْ مِنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ | ۱۰: ۳۱ | |
| ۲۲ | فَذَالِکُمُ اللّٰهُ رَبُّکُمْ | ۱۰: ۳۲ | ۱۲۳ |
| | هود : ۱۱ | | |
| ۲۳ | وَهُوَ الَّذِی خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ | ۱۱: ۷ | ۱۰۰، ۱۰۳ |
| | یوسف : ۱۲ | | |
| ۲٤ | وَکَاَیِّنْ مِنْ آیَةٍ فِیْ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ.. | ۱۲ : ۱۰۵ | ۱۱۹ |
| | الرعد : ۱۳ | | |
| ۲۵ | وَکُلَّ شَیْیء عِنْدَهُ بِمِقْدَارِ | ۱۳: ۸ | ۱۱٤ |
| | ابراهیم : ۱٤ | | |
| ۲٦ | یوْمَ تَبَدَّلُ الْاَرْضُ غیرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوَاتُ | ۱٤: ٤۸ | ۹۵ |

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
|---|---|---|---|
| | **الحجر : ۱۵** | | |
| ۲۷ | وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ | ۱۵: | ۲۱ |
| ۲۸ | وَاِنْ مِنْ شَیْءٍ اِلاَّ عِنْدَنَا خَزَائِنَهٗ | ۱۵: ۲۱ | ۱۱۴ |
| ۲۹ | صَلْصَالٍ مِنْ حَمَاٍ مَسْنُوْنٍ | ۱۵: ۲۶ | ۲۰، ۲۲ |
| ۳۰ | وَالْجَآنَّ خَلَقْنَاهُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْ ----- | ۱۵: ۲۷ | ۲۴ |
| ۳۱ | فَاِذَا سَوَّیْتُهٗ وَنَفَخْتُ ------- | ۱۵: ۲۹ | ۲۶ |
| | **النحل : ۱۶** | | |
| ۳۲ | وَیَخْلُقُ مَا لاَ تَعْلَمُوْنَ | ۱۶ : ۸ | |
| ۳۳ | وَا للهُ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً | ۱۶ : ۶۵ | ۱۲۷ |
| ۳۴ | وَاِنَّ لَکُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً | ۱۶ : ۶۶ | ۱۲۷ |
| ۳۵ | وَمِنْ ثَمَرَاتِ النَّخِیْلِ وَالْاَعْنَابِ | ۱۶ : ۶۷ | ۱۲۷ |
| ۳۶ | وَاَوْحٰی رَبُّکَ اِلَی النَّحْلِ ... | ۱۶ : ۶۸ | ۱۲۷ |
| ۳۷ | ثُمَّ کُلِیْ مِنْ کُلِّ الثَّمَرَاتِ فَاسْلُکِیْ | ۱۶ : ۶۹ | ۱۲۷ |
| | **بنی اسرائیل : ۱۷** | | |
| ۳۸ | اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ یَهْدِیْ لِلَّتِیْ هِیَ اَقْوَمُ | ۱۷: ۹ | ۶۰ |
| ۳۹ | وَلاَ تَقْفُ مَالَیْسَ لَکَ بِهٖ عِلْمٌ | ۱۷: ۳۶ | ۱۱۹ |
| ۴۰ | اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ | ۱۷: ۳۶ | ۵۶ |
| ۴۱ | وَمَا اُوْتِیْتُمْ مِنَ الْعِلْمِ | ۱۷: ۸۵ | ۷۰ |
| | **کهف : ۱۸** | | |
| ۴۲ | وَاٰتَیْنَاهُ رَحْمَةً مِنْ عِنْدِنَا وَعَلَّمْنَاهُ | ۱۸: ۶۵ | ۵۷ |

| نمبر شمار | آیت | حوالہ | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| | **طه : ۲۰** | | |
| ۴۳ | رَبُّنَا الَّذِیْ اَعْطٰی کُلَّ شَیءٍ خَلْقَهُ | ۲۰ : ۵۰ | ۵۵ |
| | **الانبياء : ۲۱** | | |
| ۴۴ | اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَنَّ السَّمٰوٰتِ | ۲۱: ۳۰ | ۸۴ |
| ۴۵ | وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاءِ كُلَّ شَيءٍ حَيٍّ | ۲۱: ۳۰ | ۱۹ |
| ۴۶ | اَفَلاَ يُؤْمِنُوْنَ | ۲۱: ۳۰ | ۱۰۵ |
| ۴۷ | كُلٌّ فِي فَلَكٍ يَسْبَحُوْنَ | ۲۱: ۳۳ | ۱۰۱ |
| | **الحج : ۲۲** | | |
| ۴۸ | وَنُقِرُّ فِي الْاَرْحَامِ مَا نَشَاءُ اِلَى ... | ۲۲: ۵ | ۳۷ |
| | **المؤمنون : ۲۳** | | |
| ۴۹ | ثُمَّ جَعَلْنَاهُ نُطْفَةً ... | ۲۳: ۱۳ | ۳۷ |
| ۵۰ | ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً ... | ۲۳: ۱۴ | ۳۷ |
| | **الفرقان : ۲۵** | | |
| ۵۱ | وَلَمْ يَكُنْ لَهُ شَرِيْكٌ .... | ۲۵: ۲ | ۱۱۶ |
| ۵۲ | وَخَلَقَ كُلَّ شَيء ... | ۲۵: ۲ | ۴۷ |
| ۵۳ | وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ | ۲۵: ۵۴ | ۱۹ |
| ۵۴ | وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا | ۲۵ : ۵۴ | ۱۹ |
| | **الشعراء : ۲۶** | | |
| ۵۵ | اِنَّهُمْ عَنِ السَّمْعِ لَمَعْزُوْلُوْنَ | ۲۶: ۲۱۲ | ۵۶ |

| نمبرشمار | آیت | حوالہ | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| | **النمل : ۲۷** | | |
| ۵۶ | أَمَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ | ۲۷: ۶۰ | ۱۲۳ |
| ۵۷ | أَمَّنْ جَعَلَ الْأَرْضَ قَرَارًا ... | ۲۷: ۶۱ | ۱۲۴ |
| ۵۸ | أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ | ۲۷ : ۶۲ | ۱۲۴ |
| ۵۹ | أَمَّنْ يَهْدِيكُمْ فِي ظُلُمَاتِ الْبَرِّ | ۲۷: ۶۳ | ۱۲۴ |
| ۶۰ | أَمَّنْ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ ... | ۲۷: ۶۴ | ۱۲۵ |
| | **العنكبوت : ۲۹** | | |
| ۶۱ | وَتِلْكَ الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا ... | ۲۹: ۴۳ | ۱۲۰ |
| ۶۲ | خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ... | ۲۹: ۴۴ | ۱۲۰ |
| ۶۳ | وَالَّذِينَ جَاهَدُوا فِينَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ ... | ۲۹: ۶۹ | |
| | **الروم : ۳۰** | | |
| ۶۴ | أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا فِي أَنْفُسِهِمْ | ۳۰: ۸ | ۱۲۲ |
| ۶۵ | اَللّٰهُ الَّذِي خَلَقَكُمْ مِنْ ضُعْفٍ | ۳۰: ۵۴ | ۱۱۷ |
| | **لقمان : ۳۱** | | |
| ۶۶ | مَا خَلْقُكُمْ وَلَا بَعْثُكُمْ إِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ | ۳۱: ۲۸ | |
| | **سجدہ : ۳۲** | | |
| ۶۷ | اَللّٰهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ | ۳۲ : ۴ | ۷۷ |
| ۶۸ | يُدَبِّرُ الْأَمْرَ مِنَ السَّمَاءِ إِلَى الْأَرْضِ | ۳۲ : ۵ | ۸۱ |
| ۶۹ | ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ | ۳۲ : ۵ | ۷۸ |
| ۷۰ | ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهُ مِنْ سُلٰلَةٍ مِنْ مَاءٍ | ۳۲ : ۸ | ۳۴ |

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ثُمَّ سَوّٰاهُ وَنَفَخَ فِيْهِ | ۳۲ : ۹ | ۳۹ |
| ۷۲ | وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ ... | ۳۲ : ۲۴ | ۵۷ |
| | **فاطر : ۳۵** | | |
| ۷۳ | يَزِيْدُ فِي الْخَلْقِ مَا يَشَآءَ ... | ۳۵: ۱ | ۸۶ |
| | **یس : ۳۶** | | |
| ۷۴ | وَالشَّمْسُ تَجْرِىْ لِمُسْتَقَرِّلَّهَا | ۳۶: ۳۸ | ۱۱۵ |
| ۷۵ | اِنَّمَا اَمْرُهُ اِذَا اَرَادَ شَىْءً اَنْ ... | ۳۶: ۸۲ | ۱۶ |
| ۷۶ | اِذَا اَرَادَ شَىْءً اَنْ يَّقُوْلَ لَهُ ... | ۳۶: ۸۲ | ۱۰۸ |
| | **صافات : ۳۷** | | |
| ۷۷ | اِنَّا خَلَقْنَاهُمْ مِنْ طِيْن | ۳۷ : ۱۱ | ۲۰ |
| | **الزمر : ۳۹** | | |
| ۷۸ | خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ... | ۳۹: ۵ | ۱۲۰ |
| ۷۹ | خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ | ۳۹: ۶ | ۳۶ |
| ۸۰ | يَخْلُقُكُمْ فِي بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ | ۳۹: ۶ | ۴۱ |
| ۸۱ | اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ ... | ۳۹: ۲۱ | ۱۱۷ |
| ۸۲ | وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌ بِيَمِيْنِهٖ | ۳۹: ۶۷ | ۹۶ |
| | **المومن : ۴۰** | | |
| ۸۳ | وَاُمِرْتُ اَنْ اُسْلِمَ ... | ۴۰: ۶۶ | ۱۸ |
| ۸۴ | هُوَ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِنْ ... | ۴۰ : ۶۷ | ۱۸ |

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
| --- | --- | --- | --- |
| | **حٰمٓ سجدة : ٤١** | | |
| ٨٥ | قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ | ٤١: ٩ | ١٠٧ |
| ٨٦ | وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِن ... | ٤١: ١٠ | ١٠٨ |
| ٨٧ | ثُمَّ اسْتَوٰى اِلَى السَّمَاءِ وَهِيَ ... | ٤١: ١١ | ٩٩، ٩٨ . |
| ٨٨ | فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰات فِيْ ... | ٤١: ١٢ | ١٠٦ |
| ٨٩ | وَزَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ ... | ٤١: ١٢ | ١٣١ |
| | **الشورى : ٤٢** | | |
| ٩٠ | وَلٰكِنْ يُنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَا يَشَاءُ | ٤٢: ٢٧ | ١١٥ |
| | **الزخرف : ٤٣** | | |
| ٩١ | وَالَّذِي اَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً | ٤٣: ١١ | ١١٥ |
| | **الدخان : ٤٤** | | |
| ٩٢ | فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَاتِي السَّمَاءَ بِدُخَان | ٤٤: ١٠ | ٩٧ |
| | **احقاف : ٤٦** | | |
| ٩٣ | حَمَلَتْهُ اُمُّهُ كُرْهًا وَوَضَعَتْهُ ... | ٤٦: ١٥ | ٥١ |
| | **محمد : ٤٧** | | |
| ٩٤ | سَيَهْدِيْهِمْ وَيُصْلِحُ بَالَهُمْ | ٤٧: ٥ | ٥٩ |
| ٩٥ | وَالَّذِيْنَ اهْتَدَوْا زَادَهُمْ هُدًى | ٤٧: ١٧ | ٥٩ |
| | **الذاريات : ٥١** | | |
| ٩٦ | وَفِي الْاَرْضِ اٰيَاتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَ | ٥١: ٢٠ | ١١٩ |
| ٩٧ | وَفِيْ اَنْفُسِكُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ | ٥١: ٢١ | ١١٩ |

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
|---|---|---|---|
| | **القمر : ٥٤** | | |
| ٩٨ | اِنَا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنٰهُ بِقَدَرٍ | ٥٤: ٤٩ | ١١٤ |
| | **الرحمٰن : ٥٥** | | |
| ٩٩ | خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ | ٥٥: ١٤ | ٢٣ – ٢٤ |
| ١٠٠ | وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَارِجٍ مِّن نَّارٍ | ٥٥: ١٥ | |
| ١٠١ | يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ | ٥٥: ٣٣ | ١٠٢ |
| | **الواقعة : ٥٦** | | |
| ١٠٢ | اَفَرَئَيْتُمْ مَا تُمْنُوْنَ ... | ٥٦: ٥٦تا٧٤ | ١٢٩ |
| | **الحديد : ٥٧** | | |
| ١٠٣ | سَبَّحَ لِلّٰهِ مَافِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | ٥٧: ١تا٥ | ٧٧ |
| | **التغابن : ٦٤** | | |
| ١٠٤ | وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ يَهْدِ قَلْبَهٗ | ٦٤: ١١ | ٥٨ |
| | **الطلاق : ٦٥** | | |
| ١٠٥ | اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ | ٦٥ : ١٢ | ٧٩ |
| | **الملك : ٦٧** | | |
| ١٠٦ | اَلَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ... | ٦٧ : ٣ | ١٠١ |
| ١٠٧ | وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ ... | ٦٧: ٢٣ | ٥٦ |
| | **المعارج : ٧٠** | | |
| ١٠٨ | تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ | ٧٠ : ٤ | ٨١ |

| نمبر شمار | آیت | حواله | صفحه نمبر |
|---|---|---|---|
| | نوح : ۷۱ | | |
| ۱۰۹ | اَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللهُ ... | ۸۱: ۱۵-۲۰ | ۱۲۵ |
| | القيامة : ۷۵ | | |
| ۱۱۰ | اَلَمْ يَكُ نُطْفَةً ... | ۷۵: ۳۷ | ۳۳ |
| | الدهر : ۷۶ | | |
| ۱۱۱ | اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُطْفَةٍ ... | ۷۶ : ۲ | ۳۲، ۳۵، ۴۰ |
| ۱۱۲ | اِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيْلَ ... | ۷۶ : ۳ | ۵۸ |
| | المرسلات : ۷۷ | | |
| ۱۱۳ | اَلَمْ نَخْلُقكُمْ مِّنْ مَّآءٍ ... | ۷۷: ۲۰-۲۳ | ۴۹ |
| ۱۱۴ | فَاِذَا النُّجُوْمُ ... | ۷۷: ۸ - ۱۰ | ۹۴ |
| | النباء : ۷۸ | | |
| ۱۱۵ | وبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا | ۷۸: ۱۲ | ۱۳۰ |
| ۱۱۶ | لَايَذُوْقُوْنَ فِيْهَا بَرْدًا وَّلَاشَرَابًا | ۷۸: ۲۴- ۲۵ | ۲۲ |
| | عبس : ۸۰ | | |
| ۱۱۷ | مِنْ اَىِّ شَىْءٍ خَلَقَهٗ ... | ۸۰: ۱۸- ۲۲ | ۴۷ |
| ۱۱۸ | فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ اِلٰى طَعَامِهٖ ... | ۸۰: ۲۴ -۳۲ | ۱۲۶ |
| | التكوير : ۸۱ | | |
| ۱۱۹ | اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ... | ۸۱: ۱ | ۹۴ |
| ۱۲۰ | واِذَا النُّجُومُ انْكَدَرَتْ ... | ۸۱: ۲ | |

| نمبر شمار | آیت | حوالہ | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- | --- |
| | **أنفطار : ٨٢** | | |
| ١٢١ | اذا السَّمَاءُ انْفَطَرَتْ ... | ٨٢: ١ | ٩٣ |
| ١٢٢ | وَاِذا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ... | ٨٢: ٢ | ٩٣ |
| ١٢٣ | يَاَيُّهَا الْاِنسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ | ٨٢: ٦–٨ | ٥١ |
| | **انشقاق : ٨٤** | | |
| ١٢٤ | إذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ ... | ٨٤: ١ | ٩٣ |
| ١٢٥ | وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ.... | ٨٤: ٢ | |
| | **الطارق : ٨٦** | | |
| ١٢٦ | فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ ... | ٨٦: ٥ | ٣٣ |
| | **اعلی : ٨٧** | | |
| ١٢٧ | سَبِّحِ الِاسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى | ٨٧: ١–٣ | ٤٨ |
| | **الغاشية : ٨٨** | | |
| ١٢٨ | تَصْلَى نَارا حَامِيَه ... | ٨٨: ٤ | ٢٢ |
| | **الفجر : ٨٩** | | |
| ١٢٩ | كَلاَّ اِذَا دُكَّتِ الْاَرْضُ دَكًّا دَكًّا | ٨٩: ٢١ | ٩٣ |
| | **علق : ٩٦** | | |
| ١٣٠ | اِقْرَاءْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِىْ خَلَق | ٩٦: ١–٢ | ٣٧ |

# احادیث و آثار

# اقوال

| نمبر شمار | اقوال | صاحب قول | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|
| ۱ | انه كان لاظل لشخصية في الشمس ولا قمر لانه كان نورا | قاضی عیاض | ۲۷ |
| ۲ | ان لذباب كان لايقع | قاضی عیاض | ۲۸ |
| ۳ | وراء العقل طور اخر تنفح فيه | امام غزالی | ۲۹ |
| ٤ | في ستة ايام ... اى في ستة ... | ابو مسعود | ۸۲ |
| ٥ | اليوم يعبر به عن وقت طلوع الشمس | امام راغب | ۸۲ |
| ٦ | ولايمكن ان يراد باليوم اليوم | علامہ آلوسی | ۸۲ |

# اعلام

| نمبر شمار | اعلام | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | (غ) | |
| ۴۹ | غزالی (امام) | ٦۹ |
| | (ق) | |
| ۵۰ | قتادہؒ | |
| | (ک) | |
| ۵۱ | کعب الاحبارؒ | ۲٦ |
| ۵۲ | کیتھ مور | ۴۲ |
| | (ل) | |
| ۵۳ | Leen Hook | ۴۱ |
| ۵۴ | لیمارک (Lamark) | ۱۱۲ |
| | (م) | |
| ۵۵ | مالک بن سنان | ۳۱ |
| ۵٦ | مالتھس (Malthus) | ۱۱۲ |
| ۵۷ | مقدادؓ | ۹۵ |
| ۵۸ | مینڈل (Mendel) | ۱۱۲ |
| ۵۹ | مونوڈ (Monod) | ۱۱۲ |
| ٦۰ | محمد بن حاطب | ۳۰ |
| ٦۱ | مجدد الف ثانیؒ | ۲۸ |
| | (ن) | |
| ٦۲ | نیوٹن (Newton) | ۸۵ |
| | (و) | |

| نمبر شمار | کتاب | مصنف / مترجم / متوفی | مطبع / سن طباعت |
|---|---|---|---|
| ۱ | القرآن الکریم | منزل من اللہ | |
| ۲ | عرفان القرآن | پروفیسرڈاکٹر محمد طاہر القادری | منہاج القرآن پبلیکیشنز ۱۹۹۶ء |
| ۳ | فیوض القرآن | ڈاکٹر سید حامد حسن بلگرامی | فیروز سنز لاہور ۱۹۸۹ء |
| ۴ | صحیح بخاری | محمد بن اسماعیل بخاری ' ۲۵۶ھ | اصح المطابع کراچی ' ۱۳۸۱ھ |
| ۵ | صحیح مسلم | مسلم بن حجاج قشیری ' ۲۶۱ھ | اصح المطابع کراچی ' ۱۳۷۵ھ |
| ۶ | سنن ابی داؤد | امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث ' ۲۷۵ھ | مطبع مجتبائی لاہور ' ۱۴۰۵ھ |
| ۸ | سنن ابن ماجہ | محمد بن یزید ابن ماجہ ' ۲۷۳ھ | نور محمد کارخانہ کراچی |
| ۹ | مشکوۃ المصابیح | شیخ ولی الدین تبریزی ' ۷۴۲ھ | اصح المطابع دہلی |
| ۱۰ | مسند احمد بن حنبل | امام احمد بن حنبل ' ۲۴۱ھ | مکتبہ اسلامی بیروت ' ۱۳۹۸ھ |
| ۱۱ | سنن دار قطنی | امام علی بن عمر دار قطنی ' ۲۸۵ھ | نشر السنہ ملتان |
| ۱۲ | مستدرک حاکم | امام ابو عبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم ' ۴۰۵ھ | دار الباز للنشر والتوضیح مکہ مکرمہ |
| ۱۳ | سنن دار قطنی | امام علی بن عمر دار قطنی ' ۲۸۵ھ | نشر السنہ ملتان |
| ۱۴ | تفسیر روح المعانی | شہاب الدین محمد آلوسی ' ۱۲۷۰ھ | دار الاحیاء التراث العربی ' بیروت |
| ۱۵ | تفسیر مظہری | قاضی ثناء اللہ پانی پتی ' ۱۲۲۵ھ | بلوچستان بک ڈپو کوئٹہ |
| ۱۶ | تفسیر ابن کثیر | حافظ عبد الفداء عماد الدین ابن کثیر ' ۷۷۴ھ | ادارۃ اندلس بیروت ' ۱۳۸۵ |
| ۱۷ | تفسیر نسفی | عبداللہ بن العربن محمود النسفی | |
| ۱۸ | طبرانی | حافظ ابو القاسم سلمان بن احمد ایوب طبرانی ' ۳۶۰ھ | مطبوعہ العراق |
| ۱۹ | دلائل النبوۃ | امام ابو نعیم احمد بن عبداللہ اصفہانی ' ۴۳۰ھ | دار النفائس |
| ۲۰ | الاصابہ | حافظ شہاب الدین عسقلانی ' ۸۵۲ھ | دار الفکر بیروت ' ۱۳۹۸ھ |
| ۲۱ | المواہب اللدنیہ | علامہ احمد عسقلانی ' ۹۱۱ھ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| ۲۲ | زرقانی علی المواہب | علامہ احمد قسطلانی ' ۹۱۱ھ | دار المعرفہ بیروت لبنان ' ۱۳۹۳ھ |
| ۲۳ | سیرت حلبیہ | شیخ علی بن برہان الدین حلبی ' ۱۰۴۴ھ | مکتبہ اسلامیہ بیروت ۱۳۴۸ھ |
| ۲۴ | الحدیقۃ الندیہ | عبد الغنی نابلسی ' ۱۱۴۳ھ | مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد ۱۹۷۷ |
| ۲۵ | نشر الطیب | مولانا اشرف علی تھانوی ' ۱۳۲۶ھ | مکتبہ سلفیہ لاہور ۱۳۸۹ |
| ۲۶ | مصنف عبد الرزاق | امام عبد الرزاق بن ہمام ' ۲۱۱ھ | مکتبہ اسلامی بیروت ۱۳۹۸ |
| ۲۷ | بہجۃ النفوس | شیخ عبداللہ بن الجاجرہ | |

| نمبر شمار | کتاب | مصنف / مترجم / متوفی | مطبع / سن طباعت |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ثناء المردو | امام ابن سبع | |
| ۲۹ | مواھب اللدنیہ | علامہ احمد قسطلانی' ۹۱۱ھ | دار الکتب العلمیہ بیروت |
| ۳۰ | مکتوبات امام ربانی | حضرت مجدد الف ثانی' ۱۰۳۴ھ | مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی ۱۹۷۰ء |
| ۳۱ | المنقذ من الضلال | علامہ محمد بن محمد غزالی' ۵۰۵ھ | مطبوعہ لاہور ۱۴۰۵ |
| ۳۲ | المفردات | علامہ حسن بن محمد راغب اصفہانی' ۵۰۲ھ | مکتبہ مرتضویہ ایران ۱۳۴۲ھ |

# پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری کی معرکۃ الآراء تصانیف (اگست 99ء تک)

## A- قرآنیات

01) عرفان القرآن (ترجمہ پارہ (1-19، 30)

02) عرفان القرآن (ترجمہ پارہ 1-15 جلد)

03) تفسیر منہاج القرآن (سورہ بقرہ)

04) حکمت استعاذہ

05) تسمیۃ القرآن

06) معارف الکوثر

07) فلسفہ تسمیہ

08) معارف اسم اللہ

09) مناہج العرفان فی لفظ القرآن

10) رب العالمین (لفظ رب کے معانی و معارف)

11) صفت رحمت کا شان امتیاز

12) سمائے سورہ فاتحہ

13) سورہ فاتحہ اور تصور ہدایت

14) اسلوب سورہ فاتحہ اور نظام فکر و عمل

15) سورہ فاتحہ اور تعلیمات طریقت

16) سورہ فاتحہ اور انسانی زندگی کا اعتقادی پہلو

17) شان اولیت اور سورہ فاتحہ

18) سورہ فاتحہ اور حیات انسانی کا عملی پہلو (تصور عبادت)

19) سورہ فاتحہ اور تعمیر شخصیت

20) فطرت کا قرآنی تصور

21) لا اکراہ فی الدین کا قرآنی فلسفہ

22) کنزالایمان کی فنی حیثیت

## B- ایمانیات

23) ارکان ایمان

24) ایمان اور اسلام

25) شہادت توحید

26) حقیقت توحید و رسالت

27) ایمان بالرسالت

28) ایمان بالکتب

29) ایمان بالقدر

30) ایمان بالآخرت

31) مومن کون ہے؟

32) مناظرہ ڈنمارک

## C- الہیات

33) اطاعت الٰہی

34) ذکر الٰہی

35) محبت الٰہی

36) خشیت الٰہی اور اس کے تقاضے

## D- اعتقادیات

37) ایصال ثواب اور اس کی شرعی حیثیت

38) عقیدہ توحید اور حقیقت شرک

39) تصور بدعت اور اس کی شرعی حیثیت

40) عقیدہ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت

41) عقیدہ ختم نبوت اور مرزا غلام احمد قادیانی

42) مرزائے قادیان اور تشریعی نبوت کا دعوی

43) مرزائے قادیان کی دماغی کیفیت

44) عقیدہ ختم نبوت اور مرزائے قادیان کا متضاد موقف

45) خوابوں اور بشارات پر اعتراضات کا علمی محاکمہ

46) فرقہ پرستی کا خاتمہ کیونکر ممکن ہے؟

47) منافقت اور اس کی علامات

48) سنیت کیا ہے؟

49) منہاج العقائد

50) تصور استعانت

## E۔ سیرت النبوی ﷺ

51) مقدمہ سیرۃ الرسول ﷺ (جلد اول)

52) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد دوم)

53) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد سوم)

54) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد چہارم)

55) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد پنجم)

56) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد ششم)

57) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد ہفتم)

58) سیرۃ الرسول ﷺ (جلد ہشتم)

59) سیرت نبوی ﷺ کا علمی فیضان

60) سیرت نبوی ﷺ کی تاریخی اہمیت

61) سیرت نبوی ﷺ کی عصری و بین الاقوامی اہمیت

62) قرآن اور سیرت نبوی ﷺ کا نظریاتی و انقلابی فلسفہ

63) نور محمدی خلقت سے ولادت تک (میلاد نامہ)

64) تاریخ مولد النبی ﷺ

65) جشن عید میلاد النبی ﷺ کی شرعی حیثیت

66) جشن عید میلاد النبی ﷺ ائمہ و محدثین کے اقوال کی روشنی میں

67) حیاۃ النبی ﷺ

68) فلسفہ معراج النبی ﷺ

69) قرآن اور شمائل نبوی ﷺ

70) الاربعین فی فضائل النبی الامین ﷺ

71) معارف اسم محمد ﷺ

72) معارف الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ ﷺ

73) تحفۃ السرور فی تفسیر آیہ نور

74) نور الابصار بذکر النبی المختار ﷺ

75) تذکار رسالت

76) ذکر مصطفیٰ ﷺ (کائنات کی بلند ترین حقیقت)

77) فضیلت درود و سلام

78) ایمان کا مرکز و محور (ذات مصطفیٰ ﷺ)

79) عشق رسول ﷺ وقت کی اہم ضرورت

80) عشق رسول ﷺ استحکام ایمان کا واحد ذریعہ

81) غلامی رسول حقیقی تقویٰ کی اساس

82) تحفظ ناموس رسالت

## F- عبادات

83) ارکان اسلام

84) فلسفہ نماز

85) آداب نماز

86) نماز اور فلسفہ اجتماعیت

87) نماز کا فلسفہ معراج

88) فلسفہ صو

89) فلسفہ و احکام حج

## G- روحانیات

90) حقیقت تصوف (جلد اول)

91) اسلامی تربیتی نصاب (جلد اول)

92) اسلامی تربیتی نصاب (جلد دوم)

93) سلوک و تصوف کا عملی دستور

94) اخلاق الانبیاء

95) تذکرے اور صحبتیں

96) حسن اعمال

97) حسن احوال

98) حسن اخلاق

99) صفائے قلب و باطن

100) فساد قلب اور اس کا علاج

101) زندگی نیکی اور بدی کی جنگ ہے

102) ہر شخص اپنے نشہ عمل میں گرفتار ہے

103) ہم اپنا ئی وطن بھول چکے ہیں

104) تربیت کا قرآنی منہاج

105) جرم توبہ اور اصلاح احوال

106) طبقات العباد

107) حقیقت اعتکاف

## H- فقہیات

108) منہاج المسائل

19) نص اور تعبیر نص

110) تحقیق مسائل کا شرعی اسلوب

111) اجتہاد اور اس کا دائرہ کار

112) عصر حاضر اور فلسفہ اجتہاد

113) تاریخ فقہ میں ہدایہ اور صاحب ہدایہ کا مقام

## I- تعلیمات

114) اسلام کا تصور علم

115) علم توجیہی یا تخلیقی

116) دینی اور لادینی علوم کے اصلاح طلب پہلو

117) تعلیمی مسائل پر انٹرویو

## J- اقتصادیات

118) معاشی مسئلہ اور اس کا اسلامی حل

119) بلاسود بنکاری کا عبوری خاکہ

120) بلاسود بنکاری اور اسلامی معیشت

121) بجلی مہنگی کیوں؟ IPPS کا معاملہ کیا ہے؟

## K- جہادیات

122) حقیقت جہاد

123) جہاد بالمال

124) فلسفہ شہادت امام حسین علیہ السلام

125) شہادت امام حسینؓ (حقائق و واقعات)

126) شہادت امام حسینؓ ایک پیغام

## L- فکریات

127) قرآنی فلسفہ انقلاب

128) منہاج الافکار (جلد اول)

129) منہاج الافکار (جلد دوم)

130) منہاج الافکار (جلد سوم)

131) اسلامی فلسفہ زندگی

132) ہمارا دینی زوال اور اسکے تدارک کا سہ جہتی منہاج

133) ایمان پر باطل کا سہ جہتی حملہ اور اس کا تدارک

134) دور حاضر میں طاغوتی یلغار کے چار محاذ

135) خدمت دین کی توفیق

136) قرآنی فلسفہ تبلیغ

137) اسلام کا تصور اعتدال و توازن

138) حقوق

139) اسلامی معاشرہ میں عورت کا مقام

140) نوجوان نسل دین سے دور کیوں؟

141) عصر حاضر کے جدید مسائل اور پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری

142) تحریک منہاج القرآن "افکار و ہدایات"

143) تحریک منہاج القرآن انٹرویوز کی روشنی میں

144) تحریک منہاج القرآن کی انقلابی فکر

145) روایتی سیاست یا مصطفوی انقلاب

146) اجتماعی تحریکی کردار کے چار عناصر

147) اہم انٹرویو

## M- انقلابیات

148) نظام مصطفیٰ (ایک انقلاب آفریں پیغام)

149) حصول مقصد کی جدوجہد اور نتیجہ خیزی

150) پیغمبرانہ جدوجہد اور اس کے نتائج

151) پیغمبر انقلاب اور صحیفہ انقلاب

152) قرآنی فلسفہ عروج و زوال

153) باطل قوتوں کو کھلا چیلنج

154) سفر انقلاب

155) مصطفوی انقلاب میں طلبہ کا کردار

156) سیرت النبی ﷺ اور انقلابی جدوجہد

## N- سیاسیات

157) سیاسی مسئلہ اور اس کا اسلامی حل

158) تصور دین اور حیات نبوی ﷺ کا سیاسی پہلو

159) نیو ورلڈ آرڈر اور عالم اسلام

160) آئندہ سیاسی پروگرام

## O- قانونیات

161) اسلامی قانون کی بنیادی خصوصیات

162) اسلامی اور مغربی تصور قانون کا تقابلی جائزہ

163) اسلام میں سزائے قید اور جیل کا تصور

## P- شخصیات

164) پیکر عشق رسول سیدنا صدیق اکبرؓ

165) فضائل و مراتب سیدنا فاروق اعظمؓ

166) حب علی کرم اللہ وجہہ الکریم

167) سیرت حضرت خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

168) سیرت حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

169) سیرت سیدہ عالم فاطمہ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا

170) شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور فلسفہ خودی

171) حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں (بریلوی) کا علمی نظم

172) اقبال کا خواب اور آج کا پاکستان

173) اقبال اور پیغام عشق رسول ﷺ

174) اقبال اور تصور عشق

175) اقبال کا مرد مومن

## Q- سائنس (اردو)

176)نسان اور کائنات کی تخلیق وار تقاء

177)امراض قلب سے بچاؤ کی تدابیر

178)شان اولیاء قرآن اور جدید سائنس کی روشنی میں

## R- عربی کتب

179)معهد منهاج القرآن

180)التصور الاسلامی لطبيعة البشريه

181)نهج التربية الاجتماعية فی القرآن

182)التصور التشريعي للحكم الاسلامی.

183)فلسفة الاجتهاد والعالم المعاصر

184)الجريمة فی الفقه الاسلامی

185)منهاج الخطبات للعيدين و الجمعات

186)قواعد الاقتصاد فی الاسلام

187)الاقتصاد الاربوی والنظام المصر فی الاسلامی

## S- انگلش کتب

188)Islamic Philosophy of Human Life

189)Islam in Various Perspectives

190)Islam and Christianity

191)Islam and Criminality

192)Qur'anic Concept of Human Guidance

193)Islamic Concept of Human Nature

194)Devine Pleasure

195)Quranic Philosophy of Benevolence (Ehsan)

196)Islam and Freedom of Human Will

197)Islamic Penal System and Philosophy

198)Islamic Concept of Law

199)Philosophy of Ijtihad and the Modern World

200)Quranic Basis of Constitutional Theory

201)Islam the State Religion

202)Legal Character of Islamic Punishments

203)Legal Structure of Islamic Punishments

204)Classification of Islamic Punishments

205)Islamic Philosophy of Punishments

206)Islamic Concept of Crime

207)Quran on Creation and Expension of the Universe

208)Creation and Evolution of the Universe

209)Creation of Man

210)Islam on prevention of Heart Diseases

مفکرِ اسلام مفسرِ قرآن

# پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری مدظلہ

کی معرکتہ الآراء تصانیف جو اسلامی تہذیب و ثقافت کی تمام تر علمی و فکری وجاہت کی مظہر ہیں اور ذہن جدید میں تیقن کے چراغ روشن کر رہی ہیں۔

قرآنیات' سیرت و فضائل' ایمانیات' اعتقادیات' الہیات' روحانیات' اخلاقیات' عبادات' تعلیمات' اقتصادیات' جہادیات' فکریات' انقلابیات' سیاسیات' قانونیات' شخصیات' سائنسی اور عصری موضوعات پر مشتمل اسلام کی نشاۃ ثانیہ کا درد رکھنے والے ہر صاحب ایمان کے گھر' ہر تعلیمی ادارے اور ہر کتب خانے کی ضرورت ہیں۔

نوٹ: فہرست اندر کے صفحات میں ملاحظہ فرمائیں (ادارہ)

ملنے کا پتہ :-

365۔ایم ماڈل ٹاؤن لاہور 3-5168514-5169111

6-B المالک پلازہ عقب جہانگیر پارک داؤد پوتا روڈ کراچی۔ 7214439

البلال پلازہ چاندنی چوک مری روڈ راولپنڈی۔ 455348

سیل سینٹر اقبال روڈ اقبال مارکیٹ کمیٹی چوک راولپنڈی 530691

B-27 فرخ پلازہ المرکز G-9 کراچی کمپنی اسلام آباد۔ 252571

ذکریا چیمبرز۔ صدر روڈ پشاور کینٹ

سیکرٹری قمری فاضل چوک میر آزاد کشمیر

احمد بلڈنگ علمبردار

# انسان اور کائنات کی تخلیق و ارتقاء



پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری